روحانی وجسمانی امراض، نفسیاتی، ذہنی، کاروباری الغرض تمام الجھنوں اورپریشانیوں کا حل صرف خزینہ روحانیات

ماہنامہ

# خزینہ روحانیات لاہور

September 2021

جلد نمبر 12

شمارہ نمبر 05

قیمت: 60 روپے

سورۃ البقرۃ کی دس آیات کے خواص

لوح خاص برائے دفع مشکلات

عمل آیت الکرسی

استخارے و خبر کے روحانی اعمال

سورۃ مزمل کے روحانی فوائد

بیوی کی اصلاح کے روحانی اعمال

جنات کو جلانے کے اعمال

اصلاح محبت سے عملیات

darulamal.org/magazines/ruhani khazinaeruhaniyat khazinaruhanyat

# اعمال کو آگے سکھانے والے عاملین متوجہ ہوں

اگر آپ روحانی استاد بننے کا شوق رکھتے ہیں تو آپ کا جذبہ قابل تحسین ہے۔ ہم آپ کی مکمل حوصلہ افزائی کرتے ہیں۔ لیکن یاد رکھیے! اپنے جذبے کو روحانی کے ساتھ ساتھ قرآنی، ایمانی اور اسلامی رکھنا بھی بہت ضروری ہے تاکہ دوسروں کی روحانی خدمت بھی ہو اور ہمارا ایمان بھی محفوظ رہے اور جھوٹ، فراڈ، دھوکہ بازی جیسے کبیرہ گناہ کا ارتکاب بھی نہ ہو جیسا کہ بہت سارے لوگ روحانیت کے نام پر کر رہے ہیں۔ روحانی خدمت بھی ہو، انسانی خدمت بھی ہو، آپ جن کو سکھائیں ان سے رزق حلال ملے اور ان کو آپ سے ایک نمبر اصل روحانی عمل ملے۔ کم یا زیادہ لینا غلط نہیں بلکہ نقل اور بے اصل چیز کی قیمت خواہ کم ہی کیوں نہ ہو، اس کا لینا اور اس کو اصل بنا کر دینا غلط ہے۔ اس لیے ان کو وہ عمل دیں کہ جس سے ان کو فائدہ ہو، ان کی پریشانی ختم ہو، ان کا مسئلہ حل ہو، ان کا مقصد پورا ہو، یہ سب اسی وقت ہوگا کہ جب آپ ان کو وہ عمل دیں گے جس عمل میں طاقت ہوگی، جس عمل میں قوت ہوگی، جس عمل میں پاور ہوگی، جس عمل میں تاثیر ہوگی، جس عمل میں کرنٹ ہوگا اور یہ ساری چیزیں اس وقت ہوں گی جب آپ نے مکمل اور بڑے درجے کی ریاضت اور چلہ کشی کی ہو۔ ہر شاگرد چھوٹے درجے تو کر لیتا ہے لیکن بڑے درجے کی ریاضت کے لئے وقت نہیں ہوتا یا وسائل بھی نہیں ہوتے کہ وہ بڑے درجے کی ریاضتیں کر کے آگے اعمال سکھا سکے۔ لہٰذا شاگردوں کے بار بار اصرار کرنے پر روحانی درسگاہ کی مجلس مشاورت نے یہ فیصلہ کیا کہ ایسے تمام شاگرد اپنے مریضوں اور شاگردوں کو اب روحانی درسگاہ کے تمام اعمال چند شرائط کے ساتھ آگے سکھا سکتے ہیں۔ **مزید تفصیلات نیچے ملاحظہ فرمائیں۔**

| | | |
|---|---|---|
| آپ کے شاگرد آپ کے رابطے ہی میں رہیں گے | ان کا ریکارڈ اور موبائل نمبر آپ کے پاس ہوگا | ان کے استاد آپ ہی ہوں گے |
| ان کی رہنمائی بھی آپ ہی کریں گے | ان کے مسائل بھی آپ ہی سنیں گے | ان کو آپ ہی اپنی ترتیب سے چلائیں گے |
| ان سے ہر عمل کا ہدیہ آپ اپنی مرضی سے لیں گے | صرف اس کا نام مع والدہ/ والد/ شوہر ہمیں دیں گے | صرف عمل کا اصل ہدیہ آپ ہمیں دیں گے |
| آپ کی رہنمائی ہم اور ان کی رہنمائی آپ کریں گے | ان کو ہماری روحانی درسگاہ کا فارم بھی پر نہیں کرنا ہوگا | ان کے لیے ممبر شپ بھی ضروری نہیں ہوگی |

ناظم 0304-7772772
نائب ناظم 0305-7772772
روحانی درسگاہ دارالعمل چشتیہ لاہور پاکستان
darulamal.org/ruhanidarsgah, ruhanidarsgah@gmail.com
0333-7772775 0309-7772775 042-35410586
ruhanidarsgah ruhanidarsgah97

## جادو جنات، نظر بد، بندش سے پریشان حال بھائیوں اور بہنوں
## روحانی علاج گاہ والے آرہے ہیں!

دارالعمل چشتیہ کی روحانی علاج گاہ کی روحانی خدمات برائے راولپنڈی اور اسلام آباد

آپ کا روحانی ادارہ آپ کی روحانی خدمت میں ایک قدم اور آگے اب آپ کو لاہور آنے کی بالکل ضرورت نہیں!

| | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| روحانی وجسمانی بیماریوں میں مبتلا مریضوں کے لئے پیغام شفاء | سخت سے سخت جنات وجادو نظر بد اثرات کا علاج | معاشی | تعلیمی | شادی | زوجین | اولاد | دشمن | جسمانی امراض | نفسیاتی امراض |

**نوٹ:** اگر خدانخواستہ آپ کو کسی بھی قسم کا کوئی بھی مسئلہ یا پریشانی ہے تو آپ پورے اعتماد سے ضرور بضرور تشریف لائیں

- سخت سے سخت جادو، جنات کا علاج سیکھئے۔
- بڑے بڑے اعمال کی ریاضت کیجئے۔
- عملیاتی زندگی میں کامیابی کے اصول سیکھئے۔
- مضبوط ترین روحانی معالج بننے کے خاص راز جانیے۔ اس کے علاوہ اور بہت کچھ۔

**شیڈول:** ہر انگریزی مہینے کا دوسرا جمعہ، ہفتہ اور اتوار بعد نماز فجر تا نماز عشاء (ان شاء اللہ)

| | جمعہ | ہفتہ | اتوار |
|---|---|---|---|
| ستمبر سنہ 2021ء | 10 | 11 | 12 |
| اکتوبر سنہ 2021ء | 08 | 09 | 10 |
| نومبر سنہ 2021ء | 12 | 13 | 14 |

**پتہ:** ہاؤس نمبر سی بی 166/2 سٹریٹ نمبر 20 ٹینچ بھاٹا محلہ قائد آباد ڈھوک سیداں راولپنڈی

**نوٹ:** مقررہ اوقات کے علاوہ ملاقات کے خواہشمند خواتین و احباب علیحدہ اور خاص ملاقات کے لئے ان نمبرز پر رابطہ کریں۔
0304-7772775
0306-4758334

**نوٹ:** عملیات وروحانی علوم سیکھنے کے خواہشمند افراد بالمشافہ ملاقات کریں اور روحانی درسگاہ کے طلبا و طالبات نے کسی نئے عمل کی اجازت لینی ہو یا پرانے سیکھے گئے اعمال کے حوالے سے کوئی بھی سوال ہو یا کچھ پریکٹیکل سیکھنا ہو تو اس کے لئے بالمشافہ ملاقات کریں۔

اسلامی، تصوف، روحانی عملیاتی، طبی، نفسیاتی، معاشرتی مضامین کا حامل مقبول ترین میگزین

برصغیر پاک و ہند میں شائع ہونے والا واحد رسالہ جو ہر سال "دو خاص نمبر" شائع کرتا ہے

# ماہنامہ خزینۂ روحانیات لاہور

جلد 12 محرم الحرام ۱۴۴۳ھ / صفر المظفر ۱۴۴۳ھ / ستمبر 2021ء شمارہ 5



darulamal.org/magazines/ruhani
khazinaeruhaniyaat@gmail.com
khazinaeruhaniyat khazinaruhanyat

## مجلس مشاورت



برائے ماہنامہ خزینہ روحانیات، سرکولیشن، اشتہارات اور دیگر تمام معاملات
0322-4773786, 042-35410586

## قیمت 60 روپے

سالانہ ممبر شپ عام ڈاک 800 روپے، رجسٹرڈ ڈاک 1200 روپے
سالانہ ممبر شپ بذریعہ TCS: لاہور کے لیے 1300 روپے
لاہور کے قریبی اضلاع کیلئے: 1550 روپے / لاہور سے دور کے اضلاع کیلئے: 2100 روپے
نوٹ: ہر ماہ کی 27، 28، 29 تاریخ کو رسالہ Post کیا جاتا ہے۔

ممبر شپ بذریعہ Whatspp/Email: 700 روپے
نوٹ: ہر ماہ کی یکم تاریخ کو رسالہ Whatspp/Email کیا جائے گا

مشیر قانونی: چوہدری فیصل منظور (ایڈووکیٹ ہائی کورٹ)

ادارہ کا کسی مضمون نگار سے متفق ہونا ضروری نہیں

بروز جمعۃ المبارک ادارہ بند رہے گا

## رقم کی ادائیگی کے طریقے

### ضروری ہدایات:

رقم بھیجنے کے بعد منی آرڈر رسید/موبائل اکاؤنٹس کی ٹرانزیکشن ID یا سکرین شارٹ / بینک ڈپازٹ سلپ 0302-8401977 پر واٹس ایپ کیجیے یا مکمل تفصیل ایس ایم ایس کیجیے یا کال کر کے لازمی مطلع فرمائیں۔ رقم جمع کروانے سے پہلے بل کی مکمل تفصیل کیلئے پہلے متعلقہ شعبے کے فون نمبر پر رابطہ کیجیے۔ جو بل بتایا جائے، اتنی ہی رقم جمع کروائی جائے۔

**1 منی آرڈر:** بنام دارالعمل چشتیہ، 586 کامران بلاک علامہ اقبال ٹاؤن لاہور کے پتے پر منی آرڈر کریں۔ فارم پر اپنا نام، مکمل پتہ، موبائل نمبر اور مطلوبہ رقم کی تفصیل لازمی تحریر کریں۔

**2 موبائل اکاؤنٹس:** درج ذیل موبائل اکاؤنٹس میں رقم جمع کرواسکتے ہیں۔
easypaisa بنام خالد مقبول۔ 03437772772
JazzCash بنام مکتبۃ العارف۔ 03028401977

**1 جاز کیش ایجنٹ کے ذریعے:**
ایجنٹ کے پاس جا کر Till ID سے رقم جمع کروائیں۔ Till ID "0016 5958" یہ ہے۔

**2 جاز کیش اکاؤنٹ کے ذریعے:**
#0*786* ملائیں اور Till ID "0016 5958" درج کریں اور رقم جمع کروائیں۔
UBL Omni بنام خالد مقبول۔ 03437772772 | Upaisa بنام خالد مقبول۔ 33343082867

**3 بینک اکاؤنٹس:** درج ذیل دونوں اکاؤنٹس میزان بینک کے ہیں۔

**1 برائے ماہنامہ خزینۂ روحانیات:**
بنام Khazina-e-Ruhaniyaat برانچ کوڈ (0288) اکاؤنٹ نمبر 0102830736

**2 برائے دیگر تمام شعبہ جات:**
بنام Darol-Amal برانچ کوڈ (0212) اکاؤنٹ نمبر 0102913466

مزید تفصیلات کے لیے لنک وزٹ کیجیے: darulamal.org/payment

دارالعمل چشتیہ لاہور پاکستان
darulamal.org
info@darulamal.org
darulamalchisht darulamalchishtia
موبائل: 0343-7772772 0322-7772772
موبائل: 0312-7772772, 0306-7772772 (ufone)
پتہ 586 کامران بلاک، علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور۔ فون 042-35410586

خالد مقبول پبلشر نے مساوات محمدی پرنٹرز (لاہور) سے چھپوا کر دارالعمل چشتیہ 586 کامران بلاک، علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور سے شائع کیا

# فہرست مضامین

ستمبر 2021ء

محرم الحرام ۱۴۴۳ھ
صفر المظفر ۱۴۴۳ھ

# حق سبحانہٗ وتعالیٰ

تیری آرزو مری زندگی، مری بندگی تری جستجو
یہ ہے روز و شب مرا مشغلہ، مرا سلسلہ یہی کو بکو

تری ذات منبع نور ہے، ترا نور کل کا ظہور ہے
تو محیب اسود و طور ہے، تو نہاں کہیں کہیں رو برو

کوئی ایسا دیدہ ودل کہاں، تری ذات جس پہ نہ ہو عیاں
تو قدیم و خالق کن فکاں، تو محیط عالم رنگ و بو

تری راہ صبح کے رابطے ترے، فاصلے مرے رت جگے
یہ نیاز و ناز کے مرحلے، کہیں تشنہ لب کہیں آبجو

تری عظمتوں کے سرور سے ہوئی فکر میری نہال جب
تو ملا کمال سخن مجھے، بنی آئینہ میری گفتگو

ہو بیاں کیا تری برتری، ترا نام جب بھی لیا کوئی
تو زبان خلق ہے کہہ اٹھی، تری شان جل جلالہ

(رزاق افسر بنگلور)



# اُن کا روئے زیبا چھوڑ کر

کون ہو مسند نشیں خاکِ مدینہ چھوڑ کر
خلد دیکھے کون، کوئے شاہِ بطحیٰ چھوڑ کر
دل کی بستی اور ارمانوں کی دنیا چھوڑ کر
ہائے کیوں لوٹے تھے ہم شہرِ مدینہ چھوڑ کر
گھر سے پہنچے اُن کے روضے پر تو ہم کو یوں لگا
جیسے آ نکلے کوئی گلشن میں، صحرا چھوڑ کر
کون نظروں پر چڑھے حُسنِ حقیقت کے سوا
کس کا منہ دیکھیں ہم اُن کا روئے زیبا چھوڑ کر
اللہ اللہ آمدِ سلطانِ انس و جاں کی شان
اک طرف قُدسی بھی ہو جاتے تھے، رستہ چھوڑ کر
مصطفیٰ ﷺ جنت میں جائیں گے نہ اُمت کے بغیر
جا نہیں سکتا کبھی تنکوں کو دریا چھوڑ کر
وہ ازل سے میرے آقا ﷺ، میں غلام ابنِ غلام
کیوں کسی کے در پہ جاؤں ان کا صدقہ چھوڑ کر
خوانِ شاہی کی ہوس رکھتے نہیں ان کے گدا
کیوں اِدھر لپکیں، وہ ان ٹکڑوں کا چسکا چھوڑ کر
وہ سلامت اور اُن کا در سلامت تا ابد
کیوں پھریں در در، ہم اس کوچے کا پھیرا چھوڑ کر
میں کہاں گھوموں، کہاں ٹھہروں، کسے دیکھا کروں
اُن کی گلیاں، اُن کی جالی، اُن کا روضہ چھوڑ کر
ذہن میں رکھیئے وہ ارشادِ نبی ﷺ وقتِ وصال
جا رہا ہوں سنت و قرآں کو یکجا چھوڑ کر
اے مسلماں! ہے یہی حکمِ خدا و مصطفیٰ
فکرِ عقبیٰ کر ہمیشہ، فکرِ دنیا چھوڑ کر
پوچھنے پھر کون آئے گا نصیرؔ ان کے سوا
جس لحد میں تجھ کو سب لوٹیں گے تنہا چھوڑ کر

# اداریہ

مولانا علی آفاق

محترم قارئین وطالبین وعشاق علم روحانیت !السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ۔

ستمبر کا مہینہ شروع ہو چکا ہے ،صفر کا اسلامی مہینہ بھی شروع ہونے کو ہے۔عید الاضحیٰ کے بعد روحانی علوم کے شائقین وچلہ کشی کے دلدادہ افراد، خواتین وحضرات صفر کے مہینے کا بے صبری اور شدت سے انتظار کرتے ہیں تاکہ پھر سے روحانی ترقی ومنازل کے طے کرنے کا سفر جو محرم کی وجہ سے رک گیا تھا، شروع ہو سکے۔موسم بہتری کی طرف چل پڑا ہے۔اب چلہ کشی موسم کے اعتبار سے قبرستان، ویرانے، مزارات اور دیگر جنگلوں، پہاڑوں پر کرنے کا وقت ہوا چاہتا ہے۔من جدوجد کے تحت جو محنت کرے گا اللہ تعالیٰ کی رحمت اسے ضرور تھامے گی اور ترقی وعروج نصیب ہوگا۔لہٰذا کمر کس لیں اور اپنے اسباق کے مطابق ادارہ کی روحانی درسگاہ سے رابطہ قائم کر کے چلہ جات حاصل کر لیں۔مزید یہ گزارش ہے کہ میں کافی عرصہ سے جس چیز کی کمی شدت سے محسوس کر رہا ہوں وہ یہ کہ روحانی درسگاہ سے منسلک طلباء کرام چلہ کشی کے بعد ظاہری حاضری کی طلب رکھتے ہیں۔کھلی آنکھوں سے جنات کو دیکھنا چاہتے ہیں۔مگر آداب اور شرائط سے غفلت اور عدم آگاہی ہے۔چلہ پر چلہ کرنا چاہتے ہیں مگر ان سے دوستی کی بنیادی شرائط کہ ان کو گھر میں جگہ دینا، گھر میں چلہ کشی کا مقام اور جگہ مختص کرنا، ان کی خدمت اور خاطر اور وقت کو خاص کر کے مداومت اور خوشبو کا اہتمام کرنا نہیں جانتے یا نہیں چاہتے۔بعض تو عمل کے حصول کے بعد حکم چلانا شروع کر دیتے ہیں کہ یہ کرو، وہ کرو، یہ کر کے آؤ، جبکہ ہمارے استاد محترم ومکرم سیدی خالد مقبول صاحب بارہا فرما چکے ہیں کہ تعویذات دیں اور اس سے پہلے تشخیص کریں اور تشخیص میں ترجیح کپڑے کی اور مکان کی تشخیص کو دیں۔تسبیح یا روحانی تشخیص صرف بامر مجبوری کریں۔کھیل یا عادت مت بنائیں۔ورنہ نقصان ہوتا ہے اور عدم تعمیل کی صورت میں عمل ضائع ہو سکتا ہے اور روحانی عمل کی جناتی جماعت یا ٹیم ساتھ چھوڑ جاتی ہے۔پھر روتے ہیں کہ ہمارا عمل کام نہیں کرتا۔ہمیں ادارے سے فیض یا فائدہ نہیں ہوا۔اس طرح کی باتیں یا مریضوں کی جانب سے فائدہ یا شفایابی کی اطلاع نہ ملنا یا مریضوں کی مسلسل تکالیف و پریشانیوں میں شدت اس نافرمانی کی وجہ سے گلے کا طوق بن جاتا ہے۔لہٰذا درخواست ہے اور دست بستہ درخواست ہے کہ ایسی حرکتوں سے باز آجائیں۔دوسری اہم بات جس کی طرف توجہ دلانا مقصود ہے وہ یہ کہ جب تشخیص ہو جائے اور جادو اور جناتی یا نظر بد کے اثرات یا دشمنی کے واضح آثار نظر آچکے ہوں اور اب آپ مریض کو مسلح کریں اور تربیت اور سپورٹ اور نگرانی میں اس کو عمل کروائیں (چہل کاف یا دیگر حسب ضرورت) تو سائل ہو یا سائلہ ملک میں ہو یا بیرون ملک معاملات کو فوری طور پر حل ہوتا دیکھتا ہے اور آپ کی ادارے سے دلوائی ہوئی جنات کی ٹیم اور جماعت اس فرد کے ساتھ ایسے کرشماتی اور کراماتی اثرات کے ظہور کا باعث بنتی ہے کہ آپ بھی حیران رہ جاتے ہیں۔ایک مریضہ کراچی کی شوہر سے ناچاقی، سسر کی دشمنی اور گندی نظر کا شکار تھی۔بستر پر موت کا انتظار کر رہی تھی۔صرف 15 دن میں نا صرف شفاء یاب ہوئی بلکہ سسر کی پوری کوششوں یعنی گالم گلوچ، دھمکیوں اور اپنے بیٹے کو زبردست ورغلانے اور بہکانے کے باوجود وہ ناکام ونامراد ہوا بلکہ اب گھر میں داخلے سے بھی وہ محروم ہے۔لہٰذا درست علاج، مریض کی درست رہنمائی اور روحانی طور پر ادارے سے عمل لے کر دینے کے فوائد سمیٹیں اور دین ودنیا میں نام پیدا کریں۔آم کے آم گٹھلیوں کے دام۔

# درس قرآن

## حضرت مولانا حکیم سلیم اللہ ظفر مدظلہ

(ناظم روحانی درس گاہ، نائب ناظم روحانی علاج گاہ، معاون مدیر خزینہ روحانیات)

نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم اما بعد فاعوذ باللہ من الشیطن الرجیم بسم اللہ الرحمن الرحیم

وَمَا خَلَقْتُ الْجِنَّ وَالْاِنْسَ اِلَّا لِيَعْبُدُوْنِ ﴿٥٦﴾ مَاۤ اُرِيْدُ مِنْهُمْ مِّنْ رِّزْقٍ وَّمَاۤ اُرِيْدُ اَنْ يُّطْعِمُوْنِ ﴿٥٧﴾ اِنَّ اللّٰهَ هُوَ الرَّزَّاقُ ذُو الْقُوَّةِ الْمَتِيْنُ ﴿٥٨﴾ (سورۃ الذاریات: آیت 56۔57۔58)

صدق اللہ العظیم

محترم قارئین خزینہ روحانیات! السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ

آج کے درس قرآن میں آپ پارہ نمبر 27 سورۃ الذاریات کی آیت نمبر 56۔57۔58 کے ترجمہ وتفسیر کا مطالعہ فرمائیں گے۔ ان آیات مبارکہ کا ترجمہ یہ ہے کہ اللہ رب العزت فرماتے ہیں کہ میں نے جن وانس کو محض عبادت کے لیے پیدا کیا ہے۔ ان سے نہ ہی میرا کوئی مطالبہ اپنے لیے رزق کا ہے اور نہ ہی یہ کہ وہ کما کر مجھے کھلائیں۔ یقیناً اللہ تو خود ہی رزاق ہے اور زبردست قوت کا مالک ہے۔ ان آیات مبارکہ میں اللہ رب العزت نے واضح طور پر فرمادیا ہے کہ جن وانس کی تخلیق کا مقصد ہی عبادت ہے۔ اللہ پاک نے ان دونوں مخلوقات کو عبادت کے علاوہ کسی دوسرے کام کیلئے پیدا نہیں فرمایا ہے۔ امام رازی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ تمام علماء کے نزدیک جنات احکامات شرعیہ کے مکلف ہیں۔ اس لیے کہ قرآن کریم کی آیات مبارکہ اس چیز کی شاہد وگواہ ہیں کہ جنات رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئے آپ ﷺ پر ایمان لائے۔ کفروشرک سے توبہ کی اور خود نبی کریم ﷺ کا ارشاد گرامی بھی ہے کہ بعثت الی الجن والانس کہ مجھے جن وانس کیلئے مبعوث کیا گیا ہے۔ اور احادیث مبارکہ میں یہ بھی آتا ہے کہ مکہ مکرمہ اور ہجرت کے بعد مدینہ طیبہ میں جنات کے وفد بکثرت حاضر ہوتے تھے۔ حضرت سیدنا جابرؓ سے روایت ہے کہ ایک اژدھا آپ ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوا۔ وہ آپ ﷺ کے قریب ہوا اور آپ ﷺ اس کے قریب ہوئے اور اس سے کچھ سرگوشی فرمائی۔ اس کے بعد وہ چلا گیا تو اس کے جانے کے بعد آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ وہ قرآن کے متعلق کچھ پوچھنے آیا تھا۔ ایک حدیث پاک میں آتا ہے کہ جناب رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ اللہ پاک نے جنات کو جمعرات والے دن پیدا فرمایا ہے۔ اور جنات کو انسانوں سے پہلے تخلیق فرمایا تھا۔ مختلف روایات جنات کے متعلق تلاوت کرنے کی، نماز پڑھنے کی، روزہ رکھنے کی، حج کرنے، علوم دینیہ حاصل کرنے کی ملتی ہیں۔ حدیث پاک میں آتا ہے کہ موذن کی جہاں تک آواز جائے گی۔ جنات وانسان قیامت والے دن اس کے حق میں گواہی دیں گے۔ اسی طرح مختلف تفاسیر میں یہ بات لکھی ہے کہ بیت اللہ شریف کی تعمیر کی تکمیل پر جب حضرت ابراہیم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے حج کا اعلان کیا تو تمام جن وانس نے اس پر لبیک کہا۔ بے شمار روایات جنات کے متعلق حج وعمرے ودیگر عبادات کی ہی پائی جاتی ہیں۔ بعض مفسرین کرام نے اس آیت کی تفسیر میں لکھا ہے کہ عبادات کا مضمون فقط مومن جنات وانس کے لیے ہیں۔ یعنی یہ کہ ہم نے مومن جنات اور مومن انسانوں کو عبادت کے لیے بنایا اور تخلیق کیا ہے چونکہ حضرت ابن عباسؓ سے آیت مذکورہ کی ایک قرأت میں وَمَا خَلَقْتُ الْجِنَّ وَالْاِنْسَ من المومنین الا لیعبدوا کے الفاظ بھی آئے ہیں اور خلاصہ تفاسیر میں یہ بات بھی لکھی گئی ہے کہ کسی مخلوق کو عبادت کے لئے پیدا کرنا، اس سے دوسرے منافع اور فوائد کی نفی نہیں کرتا۔ انسانوں کی طرح جنات میں بھی تمام صورتیں پائی جاتی ہیں۔ مسلم جنات، غیر مسلم جنات، مومن جنات، غیر مومن جنات، عبادت گزار جنات، غیر عبادت گزار جنات، حج وعمرہ ادا کرنے والے جنات، حج وعمرہ نہ کرنے والے جنات، نماز روزہ کے پابند جنات، نماز روزہ کی پابندی نہ کرنے والے جنات، حافظ، قاری، عالم جنات، غیر حافظ، غیر قاری، غیر عالم جنات، اولیاء جنات، غیر اولیاء جنات، صلحاء جنات، غیر صالح جنات، مجاہد جنات، غیر مجاہد جنات، عامل جنات، غیر عامل جنات، متقی وپرہیزگزار جنات، غیر متقی پرہیزگار جنات، عابد وساجد جنات، غیر عابد وساجد جنات۔ یاد رکھیں کہ جس طرح انسانوں میں ساری صورتیں پائی جاتی ہیں۔ اسی طرح جنات میں بعینہ تمام صورتیں پائی (بقیہ ص 30)

# حضرت سیدنا امام زید شہید رضی اللہ عنہ

مولانا سلیم اللہ ظفر (معاون مدیر خزینۂ روحانیات)

سیدنا امام زید رحمۃ اللہ علیہ حضرت سیدنا امام زین العابدین علیہ السلام کے صاحبزادے اور سیدنا امام باقر علیہ السلام کے چھوٹے بھائی ہیں۔ آپؒ کی کنیت "ابو الحسینؒ" ہے۔ آپؒ کو سیدنا امام زید شہید رحمۃ اللہ علیہ کے نام نامی سے یاد کیا جاتا ہے۔ آپؒ کی تاریخ پیدائش میں اختلاف ہے۔ قابل اعتماد بات یہ سمجھی جاتی ہے کہ آپؒ ۸۰ھ ہجری میں پیدا ہوئے ہیں۔ آپؒ نے جب مدینہ منورہ میں آنکھ کھولی تو ہر طرف علم وتقویٰ کی فضا تھی۔ آپؒ کا خاندان علم نبوت سے منور تھا۔ آپؒ کے والد محترم عابدوں کے سردار، ساجدوں کے سرتاج، صلحاء کرام کے امام تھے۔ گویا کہ سیدنا امام زید شہید رحمۃ اللہ علیہ نے بچپن ہی میں روحانیت کی ساری منازل طے کر لی تھیں۔ ابتدائی تعلیم و تربیت آپ نے حضرت والد محترم علیہ السلام سے حاصل فرمائی۔ ابھی آپؒ سن بلوغ کے قریب ہی تھے کہ حضرت سیدنا امام زین العابدین علیہ السلام آپؒ کے والد ماجد وصال فرمائے گئے۔ حضرت امام صاحب علیہ السلام کے وصال شریف کے بعد آپؒ کی تعلیم و تربیت کی ذمہ داری آپؒ کے بڑے بھائی جان حضرت سیدنا امام باقر علیہ السلام جو زہد وتقویٰ کے پہاڑ اور علم و عمل کے سمندر تھے، انہوں نے سنبھال لی۔ ان دونوں عظیم ہستیوں کی کفالت و تربیت نے حضرت امام زید رحمۃ اللہ علیہ میں تقویٰ اور خوف الٰہی کی وہ شمع روشن کردی تھی کہ جس کی مثال ملنا مشکل ہے۔ حضرت سیدنا امام زید شہید رحمۃ اللہ علیہ فرمایا کرتے تھے کہ میں نے پوری زندگی کبھی جھوٹ نہیں بولا۔ خلاف شریعت کوئی کام نہیں کیا۔ اللہ پاک کی حرام کردہ چیزوں کی طرف کبھی بھی آنکھ نہیں اٹھی اور نہ کبھی ان کی طرف دل راغب اور متوجہ ہوا۔ آپؒ کی 3 بیویاں تھیں اور آپؒ کے 4 بیٹے تھے۔ ان چار صاحبزادوں کے نام (۱) سیدنا یحییٰ رحمۃ اللہ علیہ۔ (۲) سیدنا عیسیٰ رحمۃ اللہ علیہ۔ (۳) سیدنا حسین رحمۃ اللہ علیہ۔ (۴) سیدنا محمد رحمۃ اللہ علیہ ہیں۔ حضرت سیدنا امام زید شہید رحمۃ اللہ علیہ نے قرآن کریم کے حفظ سے لے کر علم تفسیر، علم حدیث، علم فقہ تک تمام علوم اپنے والد ماجد علیہ السلام اور اپنے بڑے بھائی جان علیہ السلام سے ہی حاصل کیے۔ ان دونوں ہستیوں کے علاوہ آپ رحمۃ اللہ علیہ نے دیگر کئی اساتذہ کرام سے بھی فیض حاصل فرمایا۔ حضرت سیدنا امام زید رحمۃ اللہ علیہ اپنے دور کے بہت بڑے عالم ربانی اور بہت بڑے پیشوا، مقتداء، رہبر رہنما تھے۔ آپ کا علمی اور روحانی مقام اپنے بیگانوں، بڑے چھوٹوں، عوام وخواص میں مسلمہ تھا۔ حضرت سیدنا امام باقر علیہ السلام سے جب آپ رحمۃ اللہ علیہ کی شخصیت اور آپ کے علمی و روحانی مقام کے متعلق پوچھا گیا تو آپ علیہ السلام نے فرمایا کہ سیدنا زید رحمۃ اللہ علیہ اپنے سر کے بالوں سے لے کر پاؤں کے ناخوں تک ایمان، علم، تقویٰ اور روحانیت سے بھرے ہوئے ہیں۔ حضرت سیدنا امام زید شہید رحمۃ اللہ علیہ کے دور میں ان سے بڑا کوئی عالم دنیا میں نہیں تھا۔ آپ رحمۃ اللہ علیہ سے لاکھوں لوگوں نے فیض حاصل کیا۔ اس دور کے بڑے علماء کا یہ کہنا تھا کہ اے لوگو! حضرت سیدنا امام زید رحمۃ اللہ علیہ سے جی بھر کر علم حاصل کرلو۔ علم تفسیر، علم حدیث، علم قرأت، علم فقہ سیکھ لو کیونکہ حضرت امام زید رحمۃ اللہ علیہ کے دنیا سے پردہ فرماجانے کے بعد ان جیسا بڑا عالم آپ کو دنیا میں پھر کوئی اور کبھی نہیں ملے گا۔ حضرت سیدنا امام زید شہید رحمۃ اللہ علیہ فرمایا کرتے تھے: اے لوگو! جہاد کو لازم پکڑو، کیونکہ جہاد دین کی بقا کا ذریعہ ہے۔ یہ اسلام کا ستون اور ایمان کا مینار ہے۔ اس بات کو اچھی طرح سمجھ لو کہ جن لوگوں نے جب بھی جہاد کو چھوڑا تو ذلت و رسوائی ان کا مقدر بنی۔ آپ رحمۃ اللہ علیہ علم تفسیر، علم حدیث کے امام تھے۔ قرآن و حدیث کی طرح آپ رحمۃ اللہ علیہ فقہ میں بھی امام مجتہد کے مرتبے پر فائز تھے۔ آپ رحمۃ اللہ علیہ کو فقہ پر جو عبور اور کمال حاصل تھا۔ بڑے بڑے فقہاء کرام نے اس کی گواہی دی ہے۔ حضرت امام اعظیم ابوحنیفہ رحمۃ اللہ بھی آپ رحمۃ اللہ علیہ کے بارے میں فرمایا کرتے تھے کہ مَا رَأَیْتُ فِیْ زَمَانِهٖ اَفْقَهَ مِنْهُ میں نے حضرت امام زید شہید رحمۃ اللہ علیہ کے زمانہ میں ان سے بڑا کوئی فقیہ نہیں دیکھا۔ آپ رحمۃ اللہ علیہ جہاں ایک علمی شخصیت تھے۔ ان کے ساتھ ساتھ آپؒ ایک فصیح وبلیغ اور بے مثال اور باکمال خطیب بھی تھے جیسا کہ خالد بن صفوان کی روایت میں بھی ہے کہ "بنو ہاشم" میں سیدنا امام زید شہید رحمۃ اللہ علیہ پر فصاحت و بلاغت کی بس تھی۔ یعنی بنو ہاشم میں آپؒ سے بڑا کوئی فصیح و بلیغ خطیب

(بقیہ ص 11)

# فضائل قرآنِ معظم

قیصر احمد
بی اے
(کراچی)

فِي الْقُرْآنِ شِفَآءٌ مِّن كُلِّ دَاءٍ

قرآن کے اندر ہر بیماری سے شفاء ہے

خَيْرُ الدَّوَاءِ الْقُرْآنُ

بہترین دوا قرآن ہے

اَلْقُرْآنُ هُوَ الشِّفَاءُ

قرآن شفاء ہے

مَنْ لَمْ يَسْتَشْفِ بِالْقُرْآنِ فَلَا شَفَاهُ اللهُ

جس نے قرآن سے شفاء طلب نہ کی، اس کو اللہ کی شفاء نہ ملی

## بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ کے

## فضائل و برکات اور خواص

جامع صغیر کی شرح کبیر میں مناوی نے لکھا ہے کہ مروی ہے کہ جب بسم اللہ شریف نازل ہوئی تو اس کی ہیبت نزول سے پہاڑ لغزش ولرزش میں آئے اور جماعت اہل اللہ سے منقول ہے کہ جو کوئی بھی بسم اللہ پڑھا کرتا ہے وہ بفضلہ تعالیٰ جہنم میں نہ جائے گا اور بعض صالحین سے مروی ہے کہ جو کوئی بسم اللہ کو چھ سو پچیس (۶۲۵) مرتبہ لکھ کر اپنے پاس رکھے گا تو حق تعالیٰ اس کو جامۂ ہیبت وعظمت پہنائے یعنی وہ عظیم القدر ہوگا اور کوئی اس بات پر قادر نہ ہوگا کہ کوئی اس کو بدی اور برائی پہنچا سکے اور جو کوئی جس مطلب و مقصود کے واسطے بسم اللہ پڑھے گا وہ کیسا ہی دشوار ہو بر آئے گا اور خواص بسم اللہ سے یہ بھی منقول ہے کہ جو کوئی اس کو سات سو چھیاسی (۷۸۶) بار (اس کے اعداد کے مطابق) پانی پر پڑھ کر جس کو چاہے پلائے، اس کو شدید محبت ہوگی اور بعض خواص بسم اللہ سے یہ ہے کہ جس عورت کی اولاد زندہ نہ رہتی ہو وہ اس کو اکسٹھ (۶۱) بار لکھ کر اپنے پاس بطور تعویذ رکھے۔ ان شاء اللہ اس کی اولاد زندہ وصحیح سلامت رہے گی۔ اور جو کوئی بسم اللہ کو سو (۱۰۰) مرتبہ لکھ کر اپنے کھیت میں دفن کر دے تو تمام آفتوں سے محفوظ رہے گا (بعض کتب میں ایک سو ایک ۱۰۱ مرتبہ لکھا ہے) اور موجب سرسبزی زراعت وافرونی غلہ اور باعث حصول برکت ہوگا۔

اور جو کوئی بسم اللہ کو اکیس (۲۱) بار لکھ کر درد سر والے کی گردن یا سر میں لٹکائے تو اسے شفاء ہو۔ (مجربات دیربی)

رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ جس دعا کے پہلے بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ہو وہ دعا ضرور قبول ہوتی ہے۔

مروی ہے کہ بادشاہ روم نے جو کہ نصرانی تھا حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو لکھا کہ مجھے درد سر ایسا رہتا ہے کہ کبھی افاقہ نہیں ہوتا کوئی دوا بھیج دیجئے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے ایک ٹوپی اس کے پاس بھیج دی، جب وہ اس ٹوپی کو سر پر رکھتا درد تھم جاتا اور جب اتار دیتا تو پھر ہونے لگتا، اس پر اس کو تعجب ہوا۔ ٹوپی کو ادھیڑ کر دیکھا تو اس میں بسم اللہ لکھا پایا۔ بولا اچھا دین ہے کہ جس کی ایک آیت سے اللہ نے مجھ کو شفا دی۔ یہ بھی مروی ہے کہ حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہ نے بسم اللہ شریف پڑھ کر زہر قاتل پی لیا اور اس کو کچھ اثر نہ ہوا۔ کفار جو زہر لائے تھے ان کو دیکھ کر مسلمان ہو گئے اور منقول ہے کہ فقیہ احمد مازانی کو بخار شدید لاحق ہوا اور انہوں نے اپنے استاد حضرت عمرو بن سعید سے، جو ان کے گھر تشریف لائے تھے حال بیان کیا، انہوں نے ایک تعویذ لکھ دیا اور کہا کہ اسے کھول کر نہ دیکھنا۔ کہتے ہیں کہ وہ تعویذ میں نے باندھ لیا فوراً بخار جاتا رہا۔ اس کے بعد میں نے تعویذ کھول کر دیکھا تو اس میں بسم اللہ کے سوا کچھ نہ لکھا تھا، میں سمجھا تھا کہ کوئی عجیب وغریب دعا ہو گی۔ بسم اللہ کو کثرت استعمال کے سبب ایسا عجیب الاثر نہ سمجھا، مجھے پھر بخار آ گیا اور اس تعویذ نے بھی پھر اثر نہ کیا تو پھر حضرت استاد کے پاس گیا۔ اور حال بیان کیا۔ انہوں نے اور تعویذ لکھ کر اپنے ہاتھ سے باندھ دیا اور کہا کہ اس تعویذ کو کھول کر نہ دیکھنا، میرا بخار اسی وقت اُتر گیا۔ چند روز بعد میں نے اس کو بھی کھول کر دیکھا، اس میں بھی بسم اللہ کے سوا کچھ نہ تھا۔ مجھے پھر بخار آ گیا اور اس تعویذ نے پھر کچھ نفع نہ کیا۔ میں نے حضرت استاد کے حضور میں

عرض کی کہ میں نے توبہ کی کہ پھر ایسا کام نہ کروں گا۔ مجھ کو تعویذ دید یجئے۔ حضرت نے اور تعویذ لکھ کر باندھ دیا پھر بخار فوراً جاتا رہا پھر میں نے اس تعویذ کو ایک برس کے بعد کھول کر دیکھا اس میں بھی بسم اللہ کے سوا کچھ نہ تھا۔

تب اللہ تعالیٰ کے نام کی عظمت میرے دل میں آئی اور میں نے اللہ تعالیٰ کی بزرگی کا اقرار کیا۔

حرف اسم اللہ اور اسم الرحمن کو ایک پاک برتن میں لکھ کر آب زمزم یا گلاب یا مینہ کے پانی سے دھو کر پی لے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ وہ ایمان پر ثابت قدم رہے گا اور اس کا دل ایسا منور ہو جائے گا کہ غائب چیزوں کو دیکھنے لگے اور جو کوئی خدا کا بندہ چالیس دن صبح مداومت کرے اسے شان عظیم وسعادت عظمیٰ حاصل ہو اور صاحب کشف ہو جائے، جب دعا کیلئے لب ہلائے دعا قبول ہو اور اگر انہیں دونوں اسم مبارک کو صرف الگ الگ پاک برتن میں لکھ کر گلاب سے جس میں تھوڑا سا مشک ملا ہو دھو کر حیض سے پاک ہونے کے وقت عورت کو پلائے تو ان شاء اللہ بیٹا بابرکت پیدا ہو۔

## بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ کے ذریعے حاجت کا پورا ہونا

بسم اللہ بارہ ہزار مرتبہ اس ترکیب سے پڑھے کہ جب ایک ہزار مکمل ہو جائے تو دو رکعت نماز پڑھے اور اپنی حاجت کیلئے دعا کرے اسی طرح ہر ہزار پر دو رکعت نماز پڑھ کر اپنی ضرورت کیلئے دعا مانگیں۔ باری سبحانہٗ تعالیٰ لامحالہ تمام حاجتیں پوری فرمائے گا۔ (گنجینہ اسرار)

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ کی یہی ترکیب ذرا سی ترمیم کے ساتھ بہشتی زیور میں تحریر ہے کہ ہر مشکل اور حاجت کے واسطے جو شخص بسم اللہ کو بارہ ہزار مرتبہ پڑھے اس طرح کہ ہر ایک ہزار ہونے کے بعد درود شریف کم از کم ایک مرتبہ پڑھے اور اپنے مقصد کیلئے دعا کرے پھر ایک ہزار بار اور اسی طرح پڑھ کر مقصد کیلئے دعا کرے، اسی طرح سے بارہ ہزار پورے کرے تو ان شاء اللہ ہر مشکل آسان اور ہر حاجت پوری ہوگی۔

جو شخص بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ کو اس کے اعداد کے مطابق (یعنی سات سو چھیاسی ۷۸۶ مرتبہ) سات روز تک متواتر پڑھا کرے اور اپنے مقصد کیلئے دعا کیا کرے تو ان شاء اللہ تعالیٰ تمام دعائیں قبول ہوں اور ہر مقصد پورا ہوگا۔

جو شخص محرم کی پہلی تاریخ کو ایک سو تیرہ مرتبہ بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ کاغذ پر لکھ کر اپنے پاس رکھے گا ہر طرح کی آفات و مصائب سے محفوظ رہے گا۔

جو کوئی سونے سے پہلے اکیس مرتبہ پڑھے تو چوری اور شیطانی اثرات اور اچانک موت سے، آگ لگنے اور تمام دوسری بلاؤں و آفتوں سے محفوظ رہے گا۔ جو شخص کسی ظالم کے سامنے پچاس مرتبہ پڑھے تو اللہ تعالیٰ ظالم کو مغلوب کر کے اس کو غالب کر دیں گے۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ کو سات سو چھیاسی (۷۸۶) مرتبہ پانی پر دم یا آب زم زم پر دم کر کے طلوع آفتاب کے وقت پیئے تو ذہن کھل جائے اور حافظہ قوی ہو جائے۔

شیخ احمد دیر بی کی کتاب "فتح الملک المجید" میں تحریر ہے کہ چند روز تک مسلسل بسم اللہ کا سات سو چھیاسی (۷۸۶) پڑھنا ہر حاجت کے بر آنے کیلئے نفع بخش و مجرب ہے۔ دیر بی کہتے ہیں کہ اس کا تجربہ کیا گیا اور صحیح پایا گیا۔ واللہ علی کل شیء قدیر

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت عثمان ابن عفان رضی اللہ عنہ نے رسول خدا ﷺ سے بسم اللہ شریف کے متعلق دریافت فرمایا۔ حضور ﷺ نے فرمایا کہ یہ خدا کے ناموں میں سے ایک بہت بڑا نام ہے اور اسمائے اعظم میں سے ہے، اس کے اور اللہ کے درمیان اتنی قربت ہے جتنی آنکھ کی سفیدی اور سیاہی کے درمیان۔

حضرت جابرؓ نے فرمایا کہ جب یہ آیت اتری تھی تو بادل چھٹ گئے تھے، ہوائیں تھم گئیں تھیں، سمندر خاموش ہو گئے اور شیطان پر شعلے برسنے لگے۔ پروردگار عالم نے اپنی عزت وجلال کی قسم کھا کر فرمایا جس چیز پر میرا یہ نام لیا جائے گا میں اس میں ضرور برکت دوں گا۔ (جاری ہے)

# عارفی پرفیومز (آن لائن سٹور) سے گھر بیٹھے عربی اگربتیوں کی ورائٹی خریدیں

## عود کی اگربتیاں

| نام | تعداد اگربتی فی پیکٹ | قیمت |
|---|---|---|
| العود (موٹی اگربتی) | 6 | 180 |
| گلوبل عود | 50 (5 پیکٹ) | 1250 |
| ندالعود | 12 | 260 |
| فتیلہ العود | 12 | 110 |
| عود | 12 | 90 |
| روح العود | 15 | 70 |
| ووڈی عود | 15 | 70 |
| عود (موٹی اگربتی) | 10 | 250 |
| اگرعود | 12 | 120 |

## بخور

| نام | تعداد اگربتی فی پیکٹ | قیمت |
|---|---|---|
| البخور | 15 | 70 |
| فتیلہ البخور (موٹی اگربتی) | 6 | 180 |

## حجراسود

| نام | تعداد اگربتی فی پیکٹ | قیمت |
|---|---|---|
| حجراسود | 15 | 70 |
| حجراسود (ووڈ) | 12 | 120 |

## لوبان

| نام | تعداد اگربتی فی پیکٹ | قیمت |
|---|---|---|
| لوبان (مہران) | 15 | 70 |
| لوبان (موٹی اگربتی) | 10 | 250 |
| لوبان (امڈانو) | 15 | 75 |

## صندل

| نام | تعداد اگربتی فی پیکٹ | قیمت |
|---|---|---|
| فتیلۃ الصندل | 12 | 110 |
| صندل (ریحان) | 12 | 90 |
| صندل (موٹی اگربتی) | 6 | 180 |
| صندل | 15 | 70 |
| صندل (موٹی) مہران | 10 | 250 |
| صندل میسور | 18 | 40 |
| صندل (وڈ) | 12 | 120 |
| زعفرانی صندل | 15 | 70 |

## شمامہ

| نام | تعداد اگربتی فی پیکٹ | قیمت |
|---|---|---|
| عنبر (موٹی اگربتی) | 10 | 250 |
| شمامہ | 15 | 70 |
| شمامہ (ریحان) | 12 | 90 |
| شمامۃ العنبر | 12 | 110 |

## متفرق ورائٹی

| نام | تعداد اگربتی فی پیکٹ | قیمت |
|---|---|---|
| الاصیل (موٹی اگربتی) | 6 | 180 |
| اصیل (ریحان) | 12 | 90 |
| دربار | 15 | 70 |
| خس | 12 | 90 |
| مجموعہ | 12 | 110 |
| مخلط | 15 | 170 |
| مشک | 12 | 110 |
| مشک (مہران) | 15 | 70 |
| سلطان (مہران) | 15 | 70 |
| سلطان (ریحان) | 12 | 90 |
| سلطان العرب (موٹی اگربتی) | 6 | 180 |
| خلیج (ووڈ) | 12 | 120 |

0309-7772776

خریداری کیلئے لنک وزٹ کریں: https://bit.ly/33kN4wJ

# حصولِ عزت اور اسمائے حسنیٰ

عزیر احمد مفتاحی قاسمی

## عزت بڑھنا

العظیم (بزرگ)

**خاصیت:** بکثرت ذکر کرنے سے عزت اور ہر مرض سے شفا ہو۔

الجلیل (بزرگ قدر)

**خاصیت:** اس کو بکثرت ذکر کرنے سے یا مشک وزعفران سے لکھ کر پاس رکھنے سے قدرومنزلت زیادہ ہو۔

ذوالجلال والاِکرام (صاحب بزرگی اور انعام)

**خاصیت:** اس کے ذکر کرنے سے عزت وبزرگی حاصل ہو۔

## مخلوق کی نظر میں معزز بننے کے لئے

العظیم (بزرگ وبرتر)

**خاصیت:** جو کوئی اس نام کو بلاناغہ جس قدر ہوسکے پڑھتا رہے تو مخلوق کی نظروں میں معزز اور بزرگ ہوجائے۔

## عزت اور بزرگی کے لئے

العلی (بلندمرتبہ)

**خاصیت:** جو کوئی اس کو ہمیشہ پڑھے یا اپنے پاس رکھے، اگر ذلیل ہو تو صاحب عزت ہوجائے۔

## اپنی تعظیم اور توقیر کے لئے

الجلیل (بزرگ قدر)

**خاصیت:** جو کوئی اس نام کو مشک اور زعفران سے لکھ کر اپنے ساتھ رکھے یا دھو کر پیئے تو تمام مخلوق اس کی تعظیم اور توقیر کرے۔

## صاحب عزت ہونے کے لئے

الکبیر (سب سے بڑا)

**خاصیت:** اس نام کو کثرت سے پڑھے تو عالی مرتبہ ہوجائے۔

## عام مقبولیت کے لئے

العدل (انصاف کرنے والے)

**خاصیت:** جمعہ کی شب میں روٹی کے تیس ٹکڑوں پر اس کو لکھ کر کھانے سے مخلوق کے قلوب مسخر ہوجائیں۔

الکریم (بخشش کرنے والے)

**خاصیت:** سوتے وقت بکثرت پڑھا کرے تو لوگوں کے قلوب میں اس کا اکرام واقع ہو۔

المحصی (گھیرنے والے)

**خاصیت:** اگر روٹی کے بیس ٹکڑوں پر بیس بار پڑھے تو خلقت مسخر ہو۔

## عزت وحرمت کے لئے اور نفس کو فرماں بردار بنانے کے لئے

الملک القدوس (حقیقی بے نیاز بادشاہ، نہایت پاک وصاف)

**خاصیت:** اس کو ہمیشہ پڑھتے رہنے سے نفس فرماں بردار ہو اور عزت وحرمت کے لئے مجرب ہے۔

بقیہ (ص 7): حضرت سیدنا امام زید شہیدؓ

نہ تھا۔ حضرت سیدنا امام زید شہید رحمۃ اللہ علیہ ایک عظیم انسان اور بے مثال قائد تھے۔ آپؒ اگر دن کو ایک گھوڑ سوار مجاہد تھے۔ تو رات کو ایک شب بیدار عابد تھے۔ آپؒ کئی صحابہ کرام رضوان اللہ علیھم اجمعین کی زیارت کی وجہ سے جلیل القدر تابعی بھی تھے۔ آپؒ کے متعلق امام شعبی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ واللہ آج تک کسی عورت نے سیدنا زیدؒ بن علیؒ سے بڑا زاہد نہیں جنا۔ آپ عبادت میں اس قدر منہمک رہتے تھے کہ آپؒ کو اہل بیت کا راہب کہا جاتا تھا۔ راہب اس شخص کو کہا جاتا ہے کہ جس کو عبادت کے علاوہ کوئی کام نہ ہو۔ اللہ پاک آپ پر کروڑوں رحمتوں کا نزول فرمائے۔ آمین ثم آمین۔

# سورۃ مزمل کے روحانی فوائد

ابو زینب

## فتح کے لیے

جس نے بھی یہ سورت (المزمل) لکھی اور اسے اپنے ساتھ لے گیا، وہ جہاں بھی گیا فتح یافتہ ہوا۔

## کاموں میں آسانی کے لیے

اس سورت کو پڑھنے سے کاموں میں آسانی پیدا ہوتی ہے۔

## گمشدہ چیز کا ملنا

اگر کسی کی کوئی چیز گم ہوگئی ہو تو وہ اسے ہر دن ایک بار، دس (۱۰) دن تک پڑھ لے، ان شاء اللہ گمشدہ چیز مل جائے گی۔

## شریکِ حیات کے مابین ہونے والے تنازعہ کو روکنے کے لئے

اگر شوہر اور اس کی اہلیہ کے مابین اختلاف رائے ہو تو وہ اسے کسی مشروب پر تین (۳) بار پڑھیں، اسے پی لیں۔ ان شاء اللہ، زوجین ہمدردی اور محبت کرنے والے بن جائیں گے۔

## حمل کے لئے

اگر ان کا بیٹا نہیں ہے تو وہ دو دن کا روزہ رکھیں اور افطار سے قبل غسل کریں۔ پھر ایک بار پڑھیں اور پانی پر دم کریں۔ پھر اسے پئیں۔ ان شاء اللہ مقصد حاصل ہوگا۔

## قرض ادا کرنے کے لئے

اگر کوئی قرض میں ہے اور اسے قرض ادا کرنے کا کوئی طریقہ نہیں ہے تو اسے پڑھتے رہیں، ہر نماز کے بعد ایک بار۔ ان شاء اللہ قرض ادا ہو جائے گا۔

## جسم میں تکلیف

اگر کسی کے جسم میں تکلیف ہو تو پھر یہ سورت بادام کے تیل پر پڑھیں اور اس سے مالش کریں، وہ تکلیف ٹھیک ہو جائے گی۔

## معاش میں فراخی

اگر رزق میں پریشانی ہو تو وہ اس سورت کو ہر روز ایک بار تلاوت کرے چالیس (۴۰) دن تک، اسے معاش میں فراخی مل جائے گی۔

## جادو سے نجات

اگر کوئی جادو زدہ ہے تو اسے اتوار کے دن یہ سورت لکھ دیں۔ اسے پانی میں ڈالیں اور مریض کو دس دن تک پینے کے لیے دیں۔ مریض جادو سے نجات پا جائے گا۔

## حاجات کا پورا کرنا

آپ صبح کی نماز کے بعد گیارہ (۱۱) بار، گیارہ (۱۱) روز پڑھیں۔ ان شاء اللہ گیارہویں دن کے اختتام سے قبل، وہ حاجت پوری ہو جائے گی۔ اور ہر دن یہ دعا بھی گیارہ (۱۱) بار پڑھنی ہے۔ دعا یہ ہے:

یا مسبب سبب، یا مفتح فتح، یا مفرج فرج، یا مدبر دبر، یا مسهل سهل، یا میسر یسر، یا متمم تمم، برحمتك یا أرحم الراحمین۔

# ڈاکٹر، عامل، حکیم عبدالرحیم رند کی علوم روحانیہ پر عوام و خواص میں مقبول کتب پیش خدمت ہیں

## (01) حکیم غیب دان

علم الاعداد کا اعجاز، تشخیص الامراض اور اس کے علاج پر اعلیٰ وارفع کتاب۔ حروف شمسی کی طاقت اور قوت سے اس مادی دور میں علم اعداد نے کمال کر دیا ہے۔ ہر شخص نہایت سہل طریقے سے مرض کی تشخیص اور ایک سیکنڈ میں اس کا علاج تلاش کر کے مریض کی تسلی وتشفی کر سکتا ہے۔

صفحات: 432

عام قیمت: 1000 روپے

## (02) مقام النجوم و اثرات النجوم

نجوم کے سنہری راز۔ مقامات شرف و ہبوط۔ستاروں کے درجات۔ زائچہ کے گھروں میں اثرات۔ بروج کی دوستی و دشمنی کا نقشہ۔ برج حمل کے اثرات بارہ خانوں میں۔ بارہ بروج میں شمس کے اثرات۔ پہلے گھر کے مالک کے اثرات۔ بارہ خانوں میں اجتماع قران سیارگان۔

صفحات: 168

عام قیمت: 500 روپے

## (03) قرانات و اجتماع سیارگان کے اثرات روئے زمین پر

علم نجوم غیب دانی۔ برجوں میں ستاروں کا قران۔ دوسیاروں کے قران کے اثرات۔ زائچہ کیا ہے؟ دائمی کو اکب اوقات۔ دن رات کی تبدیلی۔ لگن دیکھنے کا روزانہ کا وقت۔ چاند اور سورج گرہن۔ سیارگان کا تعلق۔ ستاروں کی حقیقت۔

صفحات: 88

قیمت: 500 روپے

## (04) رحیم الوقتی زائچہ

بروج کا تعلق دوسرے بروج کے ساتھ مع سیارگان۔ دائمی نقشہ اوقات کوکبی۔ پاکستان کے کسی صوبے کا کوکبی وقت معلوم کرنا۔ گھروں سے جواب کس طرح حاصل کیا جاتا ہے؟ حکم زائچہ کس طرح لگایا جاتا ہے؟ کسی ہجری تاریخ سے فصلی تاریخ بتانے والی دائمی جنتری۔

صفحات: 160

عام قیمت: 500 روپے

## (05) رحیم الطالع

ستاروں کے تفصیلی حالات۔ دنیا کے کسی بھی حصے کا وقت معلوم کریں۔ تقویم۔ استخراج سیارگان۔ زائچہ کا پڑھنا۔ دائمی نقشہ اوقات سحری وافطاری۔ کسی ماہ کی سنگرات معلوم کرنے کا یونانی طریقہ۔

صفحات: 128

عام قیمت: 500 روپے

## (06) رحیم النجوم (حصہ 1)

اصطلاحات نجوم۔ برجوں کا تعلق انسان پر۔ نظرات کے اثرات۔ اجتماع سیارگان۔ زائچہ بنانے کی عملی مثال۔ زائچہ سے سائل کے پورے حالات بیان کرنا۔ بارہ بروج سے منسوبہ امراض۔

صفحات: 263

عام قیمت: 500 روپے

## (07) رحیم النجوم (حصہ دوم)

نجوم کا علم غیب کا علم ہے۔ نجوم میں مسلمانوں کا حصہ۔ زائچہ میں سعد اور نحس حالت۔ دولت کے گھر کی تشریح۔ تعلقات بروج۔ سیارگان کی نسبت۔ سوالات کے جواب دینے کا نقشہ۔

صفحات: 144

عام قیمت: 500 روپے

## (08) رحیم النجوم (حصہ 3)

مزاج میں عنصری موافقت جاننا بے حد ضروری ہے۔ تعلقات بروج شراکت، کاروبار، دوستی وشادی وغیرہ۔ عنصری خواص گھروں۔ سیارگان کے عنصری خواص۔ دوستی، دشمنی، مساوات نجوم میں چھ طرح پر ہے۔

صفحات: 263

عام قیمت: 500 روپے

## (09) رحیم النجوم (حصہ چہارم)

قرآن حکیم کی روشنی میں علم نجوم۔ زائچہ کیا ہوتا ہے؟۔ استخراج طالع یعنی لگن۔ جنم کنڈلی یعنی زائچہ پیدائش۔

صفحات: 120

عام قیمت: 500 روپے

## (10) رحیم النجوم (حصہ 5)

علم نجوم ایک علم نہیں بلکہ حساب ہے؟ دوازدہ بروج کی مفید کارآمد جدول۔ شمسی زائچہ کی ایک اور مثال۔ جدول اعداد متناسبہ۔

صفحات: 120

عام قیمت: 500 روپے

## (11) معالج ذیابیطس (شوگر)

شوگر سے شفایابی کی مشہور کتاب

● اکسیر اعظم ● رموز اعظم ● طلبا اکسیر ● رموز الاطباء ● قرابادین ● مجمع البحرین ● الاکسیر۔

صفحات: 128

عام قیمت: 400 روپے

## (12) دست شفاء

جسم کے تمام مشہور امراض کا نو نو طرح سے مجرب علاج۔ یونانی۔ ڈاکٹری۔ ہومیوپیتھی۔ ویدک۔ رسادک۔ تنتر۔ خانگی۔ فقیری۔ عطائی۔

صفحات: 145

عام قیمت: 500 روپے

## مجمع البحرین (دوم)

صفحات 268

مصنف ایچ محمد یونس خان آفریدی — قیمت: 650 روپے

● عملیات برائے مقبولیت وحصول ● عملیات برائے دفع بیماری ● عملیات برائے دست غیب وفتوحات ● متفرق عملیات ● برائے حصول معرفت ● روحانی پرواز میں ترقی ● قیامت کے روز سرخروئی ● صاحب مزار سے کسی امر کا دریافت کرنا ● کسی اہل اللہ صاحب مزار سے کسی امر کا دریافت کرنا ● برائے زیارت آنحضرت ﷺ درخواب ● عملیات از حروف مقطعات ● عملیات کی زکوٰۃ نکالنے کا طریقہ ● مرض سلب کرنے کا طریقہ ● اذکار واشغال ● ذکر اسم ذات ● شغل اسم ذات ● طریقہ دوئم ● شغل اسم ذات ● تصور شیخ کے کیا معنی ہیں؟ ● لفظ فقیر کے کیا معنی ہیں؟ ● رجال الغیب روحانیت کے افسران ● تکبیر عاشقاں ● چہل قاف ● دعائے بشمخ ● دعائے معظم بمع آیات قرآنی ● خواص بارہ کلمات ● مناجات صبوحی ● مناجات حضرت علیؓ ● مناجات حضرت زین العابدینؒ ● مناجات ازقصیدہ غوثیہ ● مناجات سیدنا غوث الاعظمؒ ● مناجات شیخ سعدیؒ ● مناجات مولانا جامیؒ ● دیگر مناجات ● پیغام عمل ● اقوال زریں ● ارشادات رسول اللہ ﷺ ● اقوال حضرت ابوبکرؓ ● اقوال حضرت عمرؓ ● اقوال حضرت عثمانؓ ● اقوال حضرت علیؓ ● ارشادات اولیائے کرام ● عملیات میں ستاروں اور برجوں کی کارفرمائی

## بیاض گل

صفحات 96

مولف حکیم گل حسین شاہ — صفحات: 96 قیمت: 500 روپے

دواخانہ اسرار الشفاء کے معمولات صدری، اکسیری اور سچے مجربات کا نایاب مجموعہ۔ جس میں شائقین عظام کے اصرار پر ہم نے اپنے کامیاب اور بے مثال مجربات، اپنے معتبر ومعزز اصحاب کے مجرب تحفے اور خاص الخاص عملیات کو نہایت احتیاط سے درج کیا ہے۔

● اکسیر مقوی دماغ ● اکسیر لقوہ ● تریاق درد عصابہ ● اکسیر قرانیطس معہ قبض ● حبوب نزلہ وزکام ● لعوق شمعون ● سفوف کچلہ ● حب کامیاب ● سر کی بیماریوں کا روحانی علاج ● دردسر ● درد شقیقہ ● جنون کے بیان میں ● لقوہ ● زکام ● سرمہ سفید ● سرمہ بے نظیر ● رفیق بصارت ● عینک توڑ ● سرمہ عجائب ● رمد چشم ● موتیا ● نکسیر پھوٹنا ● ناک کی بواسیر ● چھینکیں زیادہ آنا ● دواء قلاع ● لکنت زبان ● اکسیر درد داڑھ ● اکسیر ماخورہ ● سنون پائیوریا ● گلہڑ ● تریاق کھانسی ● نمونیا ● تنگی سانس ● سفوف دمہ ● دوائے دمہ ● پیام شفا ● سیرپ گل ● حبوب اکسیر معدہ ● چورن گل ● اکسیر درد شکم ● علاج ہیضہ ● سوء مزاج معدہ ● اکسیر جگر ● کبد ون ● اکسیر اسہال ● مسیحائی گولیاں ● نسخہ پیش ● قبض کشا گولیاں ● اکسیر باہ ● سفوف جریان ● طلاء عجیب ● اکسیر خاص ● اکسیر مردان ● طلائے سرخ ● اسقاط حمل ● بانجھ پن

## خزینۃ الحاذقین

صفحات 145

مولف حکیم لال دین — قیمت: 500 روپے

خاندان میں کئی پشت سے بطور وراثت چلا آتا تھا، آپ نے ازراہ کرم ناظرین ''حکیم حاذق'' کے لئے عطا فرمایا ہے۔

● تریاق بخار ● بال سیاہ کرنے کا طریقہ ● امراض العین ● حبوب مولد پسر ● دیسی لال شربت ● مرہم ● نسخہ بواسیر ہر قسم ● اکسیر بینظیر خوردنی ● کشتہ الماس ● اکسیر سوزاک ● اکسیر مستورات ● اکسیر بخار ● آتشک کا جدید علاج ● جریان ● تیل دافع برص ● حب بواسیر خونی ● تریاق کھانسی ● عرق حیرت ● حبوب مسیحا ● اکسیر نسوانی ● سوزاک ● سرمہ ضعف بصر ● اکسیر سوزاک ● اکسیر لیپ ● فالج ● برائے جریان ● برائے برص ● معجون مقوی ● نامردی کیلئے عجیب الاثر ● مجلوق کیلئے عمدہ ضماد ● دوائی سستی ذکر ● آب حیات ● موتی منجن ● حب بخار ● عرق لقمانی ● قوت باہ ● حب ملین ● سوزاک کیلئے ● کشتہ نیلہ تھوتھا ● درد گردہ ● حب مفید ● مقوی باہ ومعدہ ● بچھو کاٹے کا مجرب علاج ● مرہم کرامات ● کشتہ ہڑتال ● سرمہ سفید ● حب مقوی ● حب کھانسی ● روغن مقوی باہ ● موتیوں کا سرمہ ● برائے نزلہ ● حب امساک ● قوت حافظہ ● درد گردہ ● برائے نامردی ● قوت کی طلسمی دوا

## خاندانی مجربات

(طب وعملیات)

قیمت: 720 روپے — قلمی ڈائری

● مثانے کی پتھری ● روغن طاقت ● کشتہ شنگرف ● خارش تروخشک ● نسخہ نزلہ زکام ● سفوف مغلظ طباشیر والا ● نسخہ جگر ● یرقان ● اخراج کچا کشتہ ● ممسک ● مردانہ نسخہ عیاشی ● معجونہ باہ ● دمہ دور ● پارے کی گولی ● کشتہ فولاد سفید ممسک باہ ● مقوی باہ معجون مرکبات وکشتہ جات ● کرم منی ● تخم سرس مغلظ منی ● کثرت پیشاب ● چنبل ● سنیاسی طلاء ● جوڑوں کا درد ● گرمی مثانہ، جریان ● تسخیر حیوانات ● محبت ● نیند کیلئے ● دانت نکالنا بغیر درد ● یرقان کا طلسماتی علاج ● بواسیر ● دست غیب ● زیارت حضور پاک ﷺ ● عمل اولاد نرینہ زندہ رہنے کیلئے ● بواسیر خونی بادی ● جلق کیلئے طلاء ● وظیفہ غوثیہ ● شوگر کیلئے ● جادو کا توڑ ● عورت کو باکرہ بنانا ● جریان سرعت ● تسخیر ● عمل رزق اکسیر الاثر ● بغض نفرت ● حب ● سانپ بچھو کا عمل ● عمل مخفی ● عورت کو زنا سے باز رکھنا ● عمل تسخیر ورزق ● وسعت رزق ● کتے کاٹے کا عمل ● استخارہ مجرب ● تسخیر دنیا ● دست غیب ● تسخیر ہمزاد ● بغض ● جادو کا توڑ ہر قسم ● سحر جادو طلسم ● جادو توڑ عمل قرآنی ● مجرب باہ ● ناسور ● مجرب باہ ممسک خاص تحفہ ● طلاء نامردی ● حب مقوی بدن طاقت ● حب وتسخیر ● بندش حیض ● احتلام ● طلاء آزمودہ وغیرہ

# درود شریف کے مجرب اعمال

## مرتب: اراکین روحانی علاج گاہ

### ہر بیماری سے شفاء اور مہلک امراض سے حفاظت

اس درود کو پڑھنے سے ہر بیماری سے شفاء نصیب ہوتی ہے۔ اگر روزانہ گیارہ (11) مرتبہ پڑھیں تو مہلک بیماریوں سے حفاظت رہتی ہے۔

درود شفاء یہ ہے: اَللّٰھُمَّ لَکَ الْحَمْدُ کَمَا اَنْتَ اَھْلُهٗ فَصَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ کَمَا اَنْتَ اَھْلُهٗ وَ افْعَلْ بِنَا مَا اَنْتَ اَھْلُهٗ فَاِنَّکَ اَنْتَ اَھْلُ التَّقْوٰی وَ اَھْلُ الْمَغْفِرَۃِ۔

### ہر مرض سے شفاء

جو کوئی شدید بیمار ہو۔ تو اس کے لیے لازم ہے کہ پہلے غسل کر کے پاک صاف لباس پہن کر قبلہ رخ بیٹھ کر اول و آخر درود ذیل اکیس دفعہ اور بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ یَا سَلَامُ ایک سو اکیس (۱۲۱) پڑھ کر پانی یا دوا پر دم کیا جائے اور بیمار کو وقفوں وقفوں سے پلایا جائے۔ ان شاء اللہ العزیز زیادہ سے زیادہ سات روز کے اندر اندر شفاء کلی نصیب ہوگی۔

درود پاک یہ ہے:

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ نَّبِیًّا فِی الْاَنْبِیَآءِ وَسَلِّمْ

### کینسر، فالج، بواسیر اور تنگی رزق وغیرہ

مایوس اور لا علاج مریض کیلئے وہ خود یا کوئی اور شخص ایک ہزار مرتبہ پڑھے۔ ان شاء اللہ اسی روز آرام ہوگا۔ مستقل شفاء کیلئے پڑھتے رہیں، جب تک مکمل آرام نہ ہو جائے۔ پیچیدہ امراض کیلئے یہ درود شریف بہت مفید ثابت ہوا ہے۔ مثال کے طور پر کینسر، ہر قسم کا پھوڑا، فالج، غدود، پتھری، دائمی دردِ سر اور بواسیر کے علاوہ تمام جسمانی و روحانی بیماریوں کیلئے اس کا کثرت سے ورد کرنا مجرب ہے۔ درود شریف یہ ہے:

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ اِنِّیْ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ

### کشائش رزق اور تسخیر خلائق کیلئے

رزق میں فراوانی اور لوگوں کو اپنا مطیع بنانے کیلئے یہ درود شریف اکسیر اعظم ہے۔ اسے بعد نماز فجر اور عشاء ایک سو اکیس (۱۲۱) مرتبہ روز پڑھنا چاہیے۔

درود مکرم یہ ہے: اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدِنِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَ عَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدِنِ الَّذِیْ ھُوَ اَبْھٰی مِنَ الْقَمَرِ التَّآمِّ وَ اَکْرَمُ مِنَ السَّحَابِ الْمُرْسَلَۃِ وَالْبَحْرِ الْعَظِیْمِ

### بڑی سے بڑی حاجت کے لیے

علامہ ارشد حسن ثاقب صاحب رحمہ اللہ تحریر فرماتے ہیں کہ چند لوگ مل کر ایک ہی نشست میں اکیس سو (۲۱۰۰) مرتبہ درود تاج پڑھ کر اپنے مقصد کی دعا کریں۔

### ذاتی گھر کے حصول کے لئے آزمودہ درود شریف

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدِنِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَاٰلِهٖ وَسَلِّمْ

ترجمہ: "یا اللہ! رحمت نازل فرما حضرت محمد ﷺ نبی امی پر اور آپ ﷺ کی آل پر اور سلام نازل فرما۔"

**فائدہ:** جو شخص اپنا ذاتی گھر چاہتا ہو وہ یہ درود شریف جمعہ کے دن بعد نمازِ عصر ایک ہزار (۱۰۰۰) بار پڑھ کر دعا کرے تو اللہ تعالیٰ محض اپنے لطف و کرم سے اس کے ذاتی گھر کا انتظام کر دیتے ہیں اور رہائش کے حوالے سے ان شاء اللہ وہ کبھی پریشان نہ ہوگا۔ (ذریعۃ الوصول ۱۴۸)

### نسیان کا علاج

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِکْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدِنِ النَّبِیِّ الْکَامِلِ وَعَلٰی اٰلِهٖ کَمَا لَا نِھَایَۃَ لِکَمَالِکَ وَعَدَدَ کَمَالِهٖ

اگر کسی کو نسیان (بھولنے) کی بیماری ہو تو نماز مغرب اور عشاء کے درمیان بلا تعداد اس درود شریف کو پڑھا کرے ان شاء اللہ تعالیٰ یہ بیماری دور ہو جائے گی اور حافظہ بڑھ جائے گا۔

# برائے دفع سحر و حرز از شیطان و دزدان وغیرہ

## بزرگانِ امت کے مجربہ قرآنی اعمال

حضرت سید محمد اسد الرحمٰن قدسی رحمۃ اللہ علیہ

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

الٓمّٓ ۚ﴿۱﴾ ذٰلِکَ الۡکِتٰبُ لَا رَیۡبَ ۖۛ فِیۡہِ ۚۛ ہُدًی لِّلۡمُتَّقِیۡنَ ۙ﴿۲﴾
الَّذِیۡنَ یُؤۡمِنُوۡنَ بِالۡغَیۡبِ وَ یُقِیۡمُوۡنَ الصَّلٰوۃَ وَ مِمَّا رَزَقۡنٰہُمۡ
یُنۡفِقُوۡنَ ۙ﴿۳﴾ وَ الَّذِیۡنَ یُؤۡمِنُوۡنَ بِمَاۤ اُنۡزِلَ اِلَیۡکَ وَ مَاۤ اُنۡزِلَ مِنۡ
قَبۡلِکَ ۚ وَ بِالۡاٰخِرَۃِ ہُمۡ یُوۡقِنُوۡنَ ؕ﴿۴﴾ اُولٰٓئِکَ عَلٰی ہُدًی مِّنۡ
رَّبِّہِمۡ ٭ وَ اُولٰٓئِکَ ہُمُ الۡمُفۡلِحُوۡنَ ﴿۵﴾ (البقرۃ:۱-۵)

اَللّٰہُ لَاۤ اِلٰہَ اِلَّا ہُوَ ۚ اَلۡحَیُّ الۡقَیُّوۡمُ ۬ۚ لَا تَاۡخُذُہٗ سِنَۃٌ وَّ لَا
نَوۡمٌ ؕ لَہٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَ مَا فِی الۡاَرۡضِ ؕ مَنۡ ذَا الَّذِیۡ یَشۡفَعُ
عِنۡدَہٗۤ اِلَّا بِاِذۡنِہٖ ؕ یَعۡلَمُ مَا بَیۡنَ اَیۡدِیۡہِمۡ وَ مَا خَلۡفَہُمۡ ۚ وَ لَا
یُحِیۡطُوۡنَ بِشَیۡءٍ مِّنۡ عِلۡمِہٖۤ اِلَّا بِمَا شَآءَ ۚ وَسِعَ کُرۡسِیُّہُ
السَّمٰوٰتِ وَ الۡاَرۡضَ ۚ وَ لَا یَـُٔوۡدُہٗ حِفۡظُہُمَا ۚ وَ ہُوَ الۡعَلِیُّ
الۡعَظِیۡمُ ﴿۲۵۵﴾ لَاۤ اِکۡرَاہَ فِی الدِّیۡنِ ۟ۙ قَدۡ تَّبَیَّنَ الرُّشۡدُ مِنَ الۡغَیِّ ۚ
فَمَنۡ یَّکۡفُرۡ بِالطَّاغُوۡتِ وَ یُؤۡمِنۡۢ بِاللّٰہِ فَقَدِ اسۡتَمۡسَکَ بِالۡعُرۡوَۃِ
الۡوُثۡقٰی ٭ لَا انۡفِصَامَ لَہَا ؕ وَ اللّٰہُ سَمِیۡعٌ عَلِیۡمٌ ﴿۲۵۶﴾ اَللّٰہُ وَلِیُّ الَّذِیۡنَ
اٰمَنُوۡا ۙ یُخۡرِجُہُمۡ مِّنَ الظُّلُمٰتِ اِلَی النُّوۡرِ ؕ۬ وَ الَّذِیۡنَ کَفَرُوۡۤا
اَوۡلِیٰٓـُٔہُمُ الطَّاغُوۡتُ ۙ یُخۡرِجُوۡنَہُمۡ مِّنَ النُّوۡرِ اِلَی الظُّلُمٰتِ ؕ
اُولٰٓئِکَ اَصۡحٰبُ النَّارِ ۚ ہُمۡ فِیۡہَا خٰلِدُوۡنَ ﴿۲۵۷﴾ (البقرۃ:۲۵۵-۲۵۷)

لِلّٰہِ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَ مَا فِی الۡاَرۡضِ ؕ وَ اِنۡ تُبۡدُوۡا مَا فِیۡۤ
اَنۡفُسِکُمۡ اَوۡ تُخۡفُوۡہُ یُحَاسِبۡکُمۡ بِہِ اللّٰہُ ؕ فَیَغۡفِرُ لِمَنۡ یَّشَآءُ
وَ یُعَذِّبُ مَنۡ یَّشَآءُ ؕ وَ اللّٰہُ عَلٰی کُلِّ شَیۡءٍ قَدِیۡرٌ ﴿۲۸۴﴾ (البقرۃ:۲۸۴)

اِنَّ رَبَّکُمُ اللّٰہُ الَّذِیۡ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَ الۡاَرۡضَ فِیۡ سِتَّۃِ
اَیَّامٍ ثُمَّ اسۡتَوٰی عَلَی الۡعَرۡشِ ۟ یُغۡشِی الَّیۡلَ النَّہَارَ یَطۡلُبُہٗ
حَثِیۡثًا ۙ وَّ الشَّمۡسَ وَ الۡقَمَرَ وَ النُّجُوۡمَ مُسَخَّرٰتٍۭ بِاَمۡرِہٖ ؕ اَلَا لَہُ
الۡخَلۡقُ وَ الۡاَمۡرُ ؕ تَبٰرَکَ اللّٰہُ رَبُّ الۡعٰلَمِیۡنَ ﴿۵۴﴾ (الاعراف:۵۴)

وَ الصّٰٓفّٰتِ صَفًّا ۙ﴿۱﴾ فَالزّٰجِرٰتِ زَجۡرًا ۙ﴿۲﴾ فَالتّٰلِیٰتِ ذِکۡرًا ۙ﴿۳﴾
اِنَّ اِلٰـہَکُمۡ لَوَاحِدٌ ؕ﴿۴﴾ رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَ الۡاَرۡضِ وَ مَا بَیۡنَہُمَا
وَ رَبُّ الۡمَشَارِقِ ؕ﴿۵﴾ اِنَّا زَیَّنَّا السَّمَآءَ الدُّنۡیَا بِزِیۡنَۃِۣ
الۡکَوَاکِبِ ۙ﴿۶﴾ وَ حِفۡظًا مِّنۡ کُلِّ شَیۡطٰنٍ مَّارِدٍ ۚ﴿۷﴾ لَا یَسَّمَّعُوۡنَ اِلَی
الۡمَلَاِ الۡاَعۡلٰی وَ یُقۡذَفُوۡنَ مِنۡ کُلِّ جَانِبٍ ٭ۖ﴿۸﴾ دُحُوۡرًا وَّ لَہُمۡ
عَذَابٌ وَّاصِبٌ ۙ﴿۹﴾ اِلَّا مَنۡ خَطِفَ الۡخَطۡفَۃَ فَاَتۡبَعَہٗ شِہَابٌ
ثَاقِبٌ ﴿۱۰﴾ فَاسۡتَفۡتِہِمۡ اَہُمۡ اَشَدُّ خَلۡقًا اَمۡ مَّنۡ خَلَقۡنَا ؕ اِنَّا
خَلَقۡنٰہُمۡ مِّنۡ طِیۡنٍ لَّازِبٍ ﴿۱۱﴾ (الصّٰفّٰت:۱-۱۱)

یٰمَعۡشَرَ الۡجِنِّ وَ الۡاِنۡسِ اِنِ اسۡتَطَعۡتُمۡ اَنۡ تَنۡفُذُوۡا مِنۡ
اَقۡطَارِ السَّمٰوٰتِ وَ الۡاَرۡضِ فَانۡفُذُوۡا ؕ لَا تَنۡفُذُوۡنَ اِلَّا
بِسُلۡطٰنٍ ﴿۳۳﴾ فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ ﴿۳۴﴾ یُرۡسَلُ عَلَیۡکُمَا
شُوَاظٌ مِّنۡ نَّارٍ ۬ۙ وَّ نُحَاسٌ فَلَا تَنۡتَصِرٰنِ ﴿۳۵﴾ (الرحمٰن:۳۳-۳۵)

لَوۡ اَنۡزَلۡنَا ہٰذَا الۡقُرۡاٰنَ عَلٰی جَبَلٍ لَّرَاَیۡتَہٗ خَاشِعًا مُّتَصَدِّعًا
مِّنۡ خَشۡیَۃِ اللّٰہِ ؕ وَ تِلۡکَ الۡاَمۡثَالُ نَضۡرِبُہَا لِلنَّاسِ لَعَلَّہُمۡ
یَتَفَکَّرُوۡنَ ﴿۲۱﴾ ہُوَ اللّٰہُ الَّذِیۡ لَاۤ اِلٰہَ اِلَّا ہُوَ ۚ عٰلِمُ الۡغَیۡبِ
وَ الشَّہَادَۃِ ۚ ہُوَ الرَّحۡمٰنُ الرَّحِیۡمُ ﴿۲۲﴾ ہُوَ اللّٰہُ الَّذِیۡ لَاۤ اِلٰہَ اِلَّا
ہُوَ ۚ اَلۡمَلِکُ الۡقُدُّوۡسُ السَّلٰمُ الۡمُؤۡمِنُ الۡمُہَیۡمِنُ الۡعَزِیۡزُ
الۡجَبَّارُ الۡمُتَکَبِّرُ ؕ سُبۡحٰنَ اللّٰہِ عَمَّا یُشۡرِکُوۡنَ ﴿۲۳﴾ ہُوَ اللّٰہُ الۡخَالِقُ
الۡبَارِئُ الۡمُصَوِّرُ لَہُ الۡاَسۡمَآءُ الۡحُسۡنٰی ؕ یُسَبِّحُ لَہٗ مَا فِی
السَّمٰوٰتِ وَ الۡاَرۡضِ ۚ وَ ہُوَ الۡعَزِیۡزُ الۡحَکِیۡمُ ﴿۲۴﴾ (الحشر:۲۱-۲۴)

ہر نماز کے بعد ایک بار پڑھیں۔ اگر یہ نہ ہو سکے تو بوقتِ خواب ایک بار پڑھیں۔

خالد مقبول حفظہ اللہ

# کپڑا ناپنے کا خاص طریقہ

کپڑا ناپنے کا یہ طریقہ میرے استاذ محترم حضرت مولانا محمد یعقوب صاحب دامت برکاتہم العالی کا ہے۔ اور میرے تجربے میں سو فیصد درست آیا ہے۔ سب سے پہلے مریض کے کپڑے پر جو نشان لگائیں ہوں ان پر عمل پڑھ کر دم کریں۔ دوبارہ ناپیں اور نیا نشان حالیہ ناپ کے مطابق لگا دیں۔ اب دیکھیں کہ نتیجہ کیا نکلا ہے؟ پھر عمل پڑھ کر ایک بار اور دم کریں مگر اب کی بار پیمائش کا آغاز تو وہی رہے گا جو کہ پہلے تھا مگر اختتام جو بعد میں نیا نشان لگایا ہے وہ ہوگا۔ اب حالیہ ناپ کے مطابق نیا نشان لگائیں اور دیکھیں کہ نتیجہ کیا نکلا ہے؟

اس طریقے کا سب سے بڑا فائدہ یہ ہے کہ اگر مریض پر دونوں اثر یعنی جادو اور جنات کا ہو تو دونوں کا پتہ لگ جاتا ہے۔ جبکہ عام طریقے پر جس میں ایک بار پیمائش کی جاتی ہے صرف ایک ہی اثر کا پتہ لگتا ہے۔ اب مثال کے ذریعے سمجھاتا ہوں:



(↑) (↑)

پہلا نشان دوسرا نشان

جب دم کیا تو نیا نشان جس کو تیسرا نشان کہیں گے یہ آیا:



(↑) (↑) (↑)

پہلا نشان تیسرا نشان دوسرا نشان

اب دیکھیں کہ تیسرا نشان پہلے دونوں کے اندر آیا ہے تو کہیں گے کہ مریض کو جنات کا اثر ہے۔ دوسرے الفاظ میں کپڑا بڑھ گیا ہے۔ اور اگر یہی تیسرا نشان باہر آجاتا تو جادو کا اثر کہا جاتا۔ یہاں تک تو عام طریقہ ہے جو تقریباً ہر کپڑے کے ذریعے تشخیص کرنے والے عامل کے ہاں رائج ہے۔ مگر سوال یہ ہے کہ اگر مریض پر جن وجادو...... دونوں کا بھی اثر ہوا تو پھر پتہ کیسے چلے گا؟ کیونکہ ایک بار دم کرنے سے تو صرف ایک ہی نتیجہ آسکتا ہے۔ اس کے لئے میرے استاذ محترم کا طریقہ استعمال کیا جائے گا۔ اور وہ یہ کہ ایک بار اور وہی دم کپڑے پر دوبارہ کیا جائے گا۔ مگر اب نشان پہلا اور تیسرا ہی ناپا جائے گا۔ دوسرے نشان کو ہم بھول جائیں گے۔ جب دوبارہ دم کیا تو نیا نشان جس کو چوتھا نشان کہیں گے یہ آیا:



(↑) (↑) (↑)

پہلا نشان تیسرا نشان چوتھا نشان

اب دیکھیں کہ چوتھا نشان پہلے اور تیسرے نشانوں سے باہر چلا گیا۔ اس کو ہم جادو کہیں گے۔ دوسرے الفاظ میں کپڑا چھوٹا یا کم ہو گیا۔ اس طرح اس مریض پر جادو اور جنات دونوں کا اثر ہے۔ اور دونوں کا ہی علاج کرنا ہوگا۔ اور اگر دوبارہ دم پر چوتھا نشان، تیسرے نشان پر ہی رہے اور کوئی تبدیلی نہ ہو تو ہم کہیں گے کہ صرف جنات کا اثر ہے۔ اور اگر چوتھا نشان پہلے اور تیسرے نشان کے دوبارہ اندر آیا تو ہم کہیں گے کہ شدید جنات کا اثر ہے۔ کیونکہ پہلے بھی جنات کا اثر نکلا۔ پھر دوبارہ جنات کا مزید اثر نکلا۔ اسی طرح کبھی ایسا بھی ہوتا ہے کہ پہلے دم پر جادو آیا۔ پھر دوسرے دم پر مزید جادو آیا۔ تو ہم کہیں گے کہ جادو کا شدید اثر ہے۔ اس تشخیص کا فائدہ یہ ہے کہ عاملین کو علاج تجویز کرنے میں آسانی ہو جاتی ہے۔ اگر مریض پر جادو اور جنات ...... دونوں کا اثر نکل آئے تو ایسا علاج تجویز کیا جائے جس میں دونوں کا علاج ہو جائے۔ مزید یہ کہ اگر دونوں دم پر جادو کا اثر نکلا، تو ہم یقین سے کہہ سکتے ہیں کہ جنات کا اثر نہیں، صرف جادو کا ہے۔ اسی طرح معاملہ جنات کے لئے بھی سمجھ لیجئے۔ اگلے شمارے میں تشخیص کرنے کے مختلف عملیات کے بارے میں بتایا جائے گا۔

# جنات کو جلانے کے اعمال

## مرتب: اراکین روحانی علاج گاہ

جنات کو جلانا ایک خطرناک کام ہے۔ جنات کا بھی ہماری طرح خاندان ہوتا ہے۔ ان کے بھی ماں باپ، بہن بھائی، بیوی بچے ہوتے ہیں۔ کسی بھی فرد کو اس کے رشتہ داروں کے سامنے جلایا جائے تو جلانے والے کو جس حد تک نقصان پہنچایا جا سکتا ہو، جلنے والے کے رشتہ دار پہنچانے کی کوشش کریں گے۔ جنات میں بھی اسی طرح ہوتا ہے۔ اس لیے بہت ہی ضروری ہو تو جنات کو جلانا چاہیے۔ جنات کو جلانے کے کچھ ایسے اصول ہیں، اگر ان پر عمل پیرا ہوا جائے تو جلانے کے باوجود کوئی نقصان نہیں ہوتا۔ بڑے درجہ کے روحانی معالجین کو ان کا علم ہوتا ہے۔ مبتدی عاملین جنات کو جلانے کے اعمال سے پرہیز کریں۔

## جنات کو چراغ میں جلانے والا تین روز کا عمل

اس فلیتہ کو لکھ کر سرسوں کے تیل میں کورے چراغ میں روشن کریں اور مریض اس کی روشنی کو دیکھتا رہے۔ ختم ہونے کے بعد چراغ بحفاظت رکھے اور دوسرے روز اور تیسرے روز بھی اسی طرح عمل کرے۔ اس کو روشن کرنے کا وقت بعد نماز مغرب یا بعد نماز عشاء ہے۔ بالکل تنہائی میں اسے روشن کیا جائے۔ فلیتہ یہ ہے:

ہ ہ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٢٨ | ٣١ | ٣٤ | ٢١ |
| ٣٣ | ٢٢ | ٢٧ | ٣٢ |
| ٢٣ | ٣٦ | ٢٩ | ٢٦ |
| ٣٠ | ٢٥ | ٢٤ | ٣٥ |

ہر چہ آسیب بنت فلاں دراں آمدہ
درد وجود فلاں مزاحمت نرسانند
فلیتہ
حاضر شدہ و سوختہ گردد

## کام میں دم کر کے آسیب کو جلانا

وَلَقَدْ فَتَنَّا سُلَيْمٰنَ وَاَلْقَيْنَا عَلٰى كُرْسِيِّهٖ جَسَدًا ثُمَّ اَنَابَ ۝٣٤

(ص:٣٤)

آسیب زدہ کے بائیں کان میں اس آیت کو سات (٧) بار پڑھنے سے آسیب جل جائے گا۔ ان شاءاللہ

## جنات کو جلانے کا عمل

اگر جنات کسی طریقے سے بھی مریض کی جان نہ چھوڑے تو گیارہ (١١) مرتبہ آیۃ الکریمہ اور تین سو ساٹھ (٣٦٠) مرتبہ وَلَا يَـُٔوْدُهٗ حِفْظُهُمَا ۚ وَهُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ ۝٢٥٥ (البقرۃ:٢٥٥) پڑھ کر پانی پر دم کر کے آسیب زدہ پر چھڑکیں۔ آسیب جل جائے گا ان شاءاللہ اور مریض فوری صحت یاب ہوگا۔

## جن اور آسیب کو ہلاک کرنے کے کا عمل

ابن قتیبہؒ سے منقول ہے کہ ایک شخص بصرہ میں تجارت کی غرض سے گیا، وہاں پہنچ کر کرایہ کا مکان تلاش کیا۔ اتفاق سے کوئی گھر نہ ملا۔ ایک گھر ملا جس میں مکڑی نے جالے بنا رکھے تھے۔ اس نے مالک مکان سے کرایہ پر مانگا۔ اس نے کہا کہ خیر مکان تو دے دوں گا۔ مگر سوچ لو اس میں بہت بڑا جن رہتا ہے۔ جو شخص اس میں رہائش کرتا اختیار ہے جن اس کو مار ڈالتا ہے۔ اس نے کہا، آپ کرایہ پر دے دیجئے آگے اللہ مالک ہے اس نے دے دیا۔ اس شخص نے اس میں قیام کر لیا۔ لیکن جب رات آئی تو ایک شخص سیاہ فام میں جس کی آنکھیں شعلہ کی مانند دہک رہی تھیں، آیا۔ اس شخص نے آیت الکرسی پڑھنی شروع کر دی۔ جن بھی آیت الکرسی پڑھنے لگا۔ جب وہ شخص وَلَا يَـُٔوْدُهٗ حِفْظُهُمَا وَهُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ پر پہنچا تو وہ جن جل گیا مگر جن یہ آخری کلمات نہ پڑھ سکا تھا۔

صبح کو اٹھ کر دیکھا تو اس جگہ جلنے کے نشانات اور کچھ راکھ ملی۔ اچانک ایک آواز آئی کہ تو نے بڑا بھاری جن جلا دیا۔ میں نے پوچھا کس چیز سے جلا؟ اس نے آیت الکرسی کے آخری کلمات پڑھ کر بتائے کہ ان کلمات سے۔

# نظرِ بد سے حفاظت کے اعمال

مرتب: اراکین روحانی علاج گاہ

## نظرِ بد سے حفاظت کا دھاگہ

اگر کسی کو بار بار نظر لگ جاتی ہو، بچہ ہو یا بڑا، مرد ہو یا عورت، ایسی صورت میں چرخے کے کاتے ہوئے نیلے رنگ کے سوت کو لے یا اگر چرخے کا کاتا ہوا سوت نہ ملے تو سوتی دھاگے کی نیلی گٹی لے کر اس کے نو (۹) تار (نو دھاگے) ایک ہاتھ کے برابر لے کر ان کو برابر کرایا جائے اور سات بار درود ابراہیمی اور تین بار سورۂ اخلاص پوری سورت پڑھ کر ان دھاگوں میں ایک گرہ لگا کر دم کرے۔ اسی طرح یہ عمل چھ (۶) مرتبہ کر کے چھ (۶) گرہ لگیں گی اور ہر گرہ پر دم کرنا ہوگا۔ یہ دھاگہ مریض کے گلے میں ڈال دیا جائے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ، بار بار لگنے والی نظرِ بد سے محفوظ ہو جائے گا۔

## بچے کی نظرِ بد سے حفاظت کا تعویذ

یہ تعویذ بچے کے گلے میں ڈال دیں۔ بچہ نظرِ بد سے ہمیشہ کے لیے محفوظ ہوجائے گا۔

۷۸۶

قول

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۷۲۰۹ | ۷۲۲۱ | ۷۲۳۳ | ۷۱۸۱ |
| ۷۲۲۹ | ۷۱۸۵ | ۷۲۰۵ | ۷۲۲۵ |
| ۷۱۸۹ | ۷۲۴۱ | ۷۲۱۳ | ۷۲۰۱ |
| ۷۲۱۷ | ۷۱۹۷ | ۷۱۹۳ | ۷۲۳۷ |

## نظرِ بد سے ہمیشہ محفوظ رہنے کیلئے

عدد 8 والی خواتین نظرِ بد کے ہمیشہ خاتمے کیلئے اس نقش کو زعفران سے لکھ کر، اس کو اپنی الٹی بازو پر باندھیں۔ اللہ کے فضل سے ان پر کسی بھی بدنظر کا اثر نہیں ہوگا۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶۳ | ۷۳ | ۷۴ | ۶۰ |
| ۶۸ | ۶۶ | ۶۵ | ۷۱ |
| ۶۴ | ۷۰ | ۶۹ | ۶۷ |
| ۷۵ | ۶۱ | ۶۲ | ۷۲ |

## تعویذ برائے نظرِ بد

بِسۡمِ اللّٰہِ الَّذِیۡ لَا یَضُرُّ مَعَ اسۡمِہٖ شَیۡءٌ فِی الۡاَرۡضِ وَلَا فِی السَّمَآءِ وَھُوَ السَّمِیۡعُ الۡعَلِیۡمُ

اس کو لکھ کر گلے میں ڈالیں۔

## نظرِ بد سے بچنے کے لیے

درج ذیل آیات لکھ کر باندھیں اور پڑھ کر دم کریں:

لَخَلۡقُ السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضِ اَکۡبَرُ مِنۡ خَلۡقِ النَّاسِ وَلٰکِنَّ اَکۡثَرَ النَّاسِ لَا یَعۡلَمُوۡنَ ﴿۵۷﴾ وَمَا یَسۡتَوِی الۡاَعۡمٰی وَالۡبَصِیۡرُ ۙ وَالَّذِیۡنَ اٰمَنُوۡا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ وَلَا الۡمُسِیۡٓءُ ؕ قَلِیۡلًا مَّا تَتَذَکَّرُوۡنَ ﴿۵۸﴾ اِنَّ السَّاعَۃَ لَاٰتِیَۃٌ لَّا رَیۡبَ فِیۡھَا وَلٰکِنَّ اَکۡثَرَ النَّاسِ لَا یُؤۡمِنُوۡنَ ﴿۵۹﴾ (المؤمن: ۵۷-۵۹)

فَارۡجِعِ الۡبَصَرَ ۙ ھَلۡ تَرٰی مِنۡ فُطُوۡرٍ ﴿۳﴾ ثُمَّ ارۡجِعِ الۡبَصَرَ کَرَّتَیۡنِ یَنۡقَلِبۡ اِلَیۡکَ الۡبَصَرُ خَاسِئًا وَّھُوَ حَسِیۡرٌ ﴿۴﴾

(الملک: ۳-۴)

## نظرِ بد سے امن

جو شخص قبل طلوع آفتاب تین مرتبہ نادِ علی پڑھے گا، نظرِ بد سے امن میں رہے گا۔

# روحانی علاج گاہ کی خاص روحانی خدمات ستمبر ۲۰۲۱

## رزق میں ترقی اور برکت

جو یہ چاہتا ہے کہ اس کے رزق میں اضافہ ہو، ترقی ہو، برکت ہو...... اس کے لیے ایک خاص نقش ہے جو اسلامی مہینے کے خاص دنوں میں بنایا جاتا ہے۔ اس نقش کو اپنے پاس رکھنا ہوتا ہے۔

ھدیہ: فی سبیل اللہ۔ صرف دعاؤں میں یاد رکھیں۔

نوٹ صرف صاحب معاملہ ہی یہ تعویذ منگوا سکتے ہیں۔

## کاروبار کی بندش ختم اور کاروبار کی ترقی

اگر کسی کا کاروبار کسی نے جادو کے ذریعے باندھ دیا ہو تو اس بندش کا یہ خاص توڑ ہے۔ تعویذ کو پانی میں ڈال کر کاروباری جگہ/دفتر/دکان وغیرہ پر چھڑکنا ہوتا ہے۔ ان شاء اللہ، ہر طرح کی بندش ختم ہو جائے گی۔

ھدیہ 1600 روپے / ستمبر 2021 کے لیے 1000 روپے

## گھر سے آسیب و جنات کو نکالنا

اگر کسی کے گھر میں جنات و آسیب یقینی ہوں اور نقصان دے رہے ہوں، ڈرا رہے ہوں، تنگ کر رہے ہوں تو ان کو گھر سے نکالنے کے لیے اس روحانی علاج کو منگوائیں۔ ان شاء اللہ، ہر طرح کی نقصان دہ مخلوق گھر سے چلی جائے گی۔

ھدیہ 1600 روپے / ستمبر 2021 کے لیے 1000 روپے

## ہر مرض سے شفا

کوئی بھی مرض ہو اور علاج سے شفا نہ ہو رہی ہو تو ہر مرض سے شفا کے اس تعویذ کو استعمال کریں۔ نہایت سریع الاثر تعویذ ہے۔ تعویذ پانی میں ڈال کر پینا ہوتا ہے۔ تین ہفتے کا ایک کورس ہوتا ہے۔

ھدیہ 1500 روپے / ستمبر 2021 کے لیے 1000 روپے

## بچوں کے ڈر اور خوف کے لیے

جو بچے ڈرتے ہوں، چاہے خواب میں یا حقیقت میں، ان کے لیے یہ روحانی علاج ہے۔ تعویذ گلے میں پہننا ہوتا ہے اور پلانا ہوتا ہے۔ ان شاء اللہ، ڈر اور خوف سے نجات ہوگی۔ اگر کوئی غیبی چیز ڈرا رہی ہوگی تو اس سے بھی نجات حاصل ہوگی۔

ھدیہ 600 روپے / ستمبر 2021 کے لیے 350 روپے

## گائے/بھینس کے دودھ دینے کے لیے

جو مویشی (گائے/بھینس/دیگر) صحیح طرح دودھ نہ دے رہا ہو، کوئی روحانی اثر ہو گیا ہو، نظرِ بد لگ گئی ہو یا اور کوئی وجہ ہو، اس روحانی علاج سے دودھ دینا شروع کر دے گا، ان شاء اللہ۔

ھدیہ 700 روپے / ستمبر 2021 کے لیے 400 روپے

## انسان اور جانور کی نظر بد کو ختم کرنا

ایک خاص تعویذ جس کے استعمال سے نظرِ بد کا اثر ختم ہو جاتا ہے۔

ھدیہ: فی سبیل اللہ۔ صرف دعاؤں میں یاد رکھیں۔

نوٹ صرف صاحبِ معاملہ ہی یہ تعویذ منگوا سکتے ہیں۔

*..................*..................*..................*

نوٹ تدبیر ہماری، نتیجہ اللہ جل جلالہ کو جو منظور ہو۔ دل مطمئن نہ ہو تو پہلے استخارہ کریں، پھر اطمینان ہو تو رجوع فرمائیں۔ جو ھدیہ لیا جائے گا، وہ ناقابلِ واپسی ہوگا۔

# عمل آیت الکرسی (ملک گندیاس)

محمد عبد الرؤف بلوچ (کوئٹہ)

اسنادِ عمل ھذا۔ السحر الکھان (طوخی)، خزینۃ الاسرار (حقی نازلی)، اللولو والمرجان فی تسخیر ملوك الجان، مجربات الغزالیؒ فی الطب الروحانی، العنایة الربانیة فی مشاھدۃ الارواح الروحانیة (سید محمد یوسف شریف الھندی)، قاھر الارواح وغیرہ

آیت الکرسی کے اس عظیم وطاقتور مؤکل (جن کا اسم گرامی ملک کندیاس ہے) کی تسخیر کے سلسلے میں میرے مرشد ومربی سید محبوب علی شاہ بخاری دہلویؒ نے اس عمل کی بہت توصیف وتعریف فرمائی ہے۔ ملک کندیاس کی تسخیر کا مکمل اور مجرب طریقہ یہ ہے کہ! پرہیز روحانی، خلوت اور خوشبویات کی دھونیوں سے نوچندی دوشنبہ (سوموار) سے اس عمل کا باقاعدہ آغاز اس طرح کریں کہ سوموار کا پورا دن درود وسلام، استغفار اور تسبیح وتہلیل میں گزار دیں۔

پھر بروز سہ شنبہ (منگل) سے پانچوں نمازوں میں ہر نماز کے بعد (۷۱) اکہتر بار آیت الکرسی مع تسمیہ پڑھ کر (۷) سات بار عزیمت آیت الکرسی پڑھیں۔ پھر بوقت نصف شب بوقت تہجد (۳۱۳) تین سو تیرہ بار آیت الکرسی مع تسمیہ پڑھ کر (۲۱) اکیس بار عزیمت آیت الکرسی پڑھیں۔ لیکن یاد رہے کہ پڑھائی کی تعداد میں کسی قسم کی کوئی کمی وبیشی نہ ہو۔ اور دوران پڑھائی کوئی خوشبودار دخنہ یا کسی اگربتی کی دھونی لازمی ہونی چاہیے۔ اور آنے والا خاتم آیت الکرسی بھی سر پر یا اپنی ٹوپی میں رکھنا لازمی ہے۔ اور بوقت سحر وافطار اس نقش کو کسی طشتری (بغیر لائن وڈیزائن) پر لکھ کر پینا بھی ضروری ہے۔ تاکہ عامل عمل ہذا اس عمل کی شدید رجعت سے محفوظ ومامون رہے۔ جن محترم ومکرم عاملین نے اس عمل کو باحسن سرانجام دیتے ہوئے کامیابی حاصل کی۔ انہوں نے اس عمل کی استجابت کے سلسلے میں چند علامات اور نشانیوں کی بھی نشاندہی فرمائی ہے۔ جیسے کہ! کتاب جواہر الاولیاء اور حضرت امام غزالیؒ کی کتب وغیرہ کو ملاحظہ فرمائیں۔

◆ پہلی نشانی یہ ہوگی کہ صاحب عمل کے خلوت خانے کے کسی ایک گوشتے سے گدھے کی صاف اور واضح آواز سنائی دے گی۔

◆ دوسری نشانی یہ ہوگی کہ خلوت خانے کے اوپر (چھت پر یا چھت سے بھی اوپر) گھوڑوں کے دوڑنے یا ریل گاڑی کے چلنے کی سی آواز سنائی دے گی۔ اور ایسا محسوس ہوگا کہ! جیسے چھت بس ابھی گرنے ہی والی ہے۔

◆ تیسری نشانی یہ ہوگی کہ لوہے کی تین قطاریں (سرخ، سفید اور سیاہ لوہے کے سریے **Rods**) خلوت خانے کے دروازے سے داخل ہوکر خلوت خانے سے ہوتی ہوئے خلوت خانے سے باہر نکل جائیں گی۔ بہرحال یہ تینوں علامات اور نشانیاں تین سے پانچ منٹ تک ہی ہوں گی۔ لہٰذا عامل کو قطعاً خوف زدہ نہیں ہونا چاہیے۔

◆ چوتھی نشانی اس عمل کی یہ ہوگی کہ خلوت خانے کی کوئی ایک دیوار پھٹ جائے گی۔ اور نور کا ایک عظیم خادم (مؤکل) عامل کے پاس آحاضر ہوگا۔ اور السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ یا ولی اللہ۔ کہے گا۔ اس وقت عامل کو چاہیے کہ نہایت ادب واحترام، عاجزی وانکساری اور اطمینان وطمانیت سے سینہ پر ہاتھ رکھ کر عامل جواب میں عرض گزار ہو۔ وعلیک السلام ورحمۃ اللہ وبرکاتہ۔ پھر وہ نورانی خادم پوچھے گا۔ کہ! اے ولی اللہ! آپ ہم سے کیا چاہتے ہیں؟ تو عامل کو چاہیے کہ نہایت ادب واحترام، عاجزی وانکساری اور اطمینان وطمانیت سے سینہ پر ہاتھ کر عامل جواب میں عرض گزار ہو کہ میں آپ سے ایک ایسے خادم کی درخواست کرتا ہوں۔ جو کہ میرے جمیع نیک اور شرعی امور میں ہمیشہ معاون ومددگار رہے اور جب میں اس خادم سے گزارش کروں۔ تو وہ مجھے لاکھوں میل تک دور لے کر جائے۔ یا واپس لائے۔ میرے روز کے نان نفقے کا، ماکولات ومشروبات، رزق وروزی کی فراہمی میں میری ہمیشہ مددکرتا رہے۔ مال واسباب کی فوری فراہمی بھی کرتا رہے۔ تاکہ میرے تمام معمولات زندگی باحسن طریق رواں دواں رہیں۔ تو وہ خادم اثبات میں سر ہلائے گا اور پھر وہ کہے گا کہ! اے ولی اللہ! یہ سونے کی انگشتری لے لو۔ اس انگشتری کے اندر اللہ تعالیٰ کا اسم اعظم منقوش ہے۔ یہ تیرے اور میرے

درمیان ایک میثاق (یعنی عہد) ہے۔ جب اور جہاں پر میری ضرورت یا حاجت ہو۔ تو اس انگشتری کو دائیں ہاتھ میں رکھ کر تین بار آیت الکرسی کی عزیمت پڑھ کر کہیں کہ۔ یاملك کندیاس احسنی بحضورك پھر اپنی حاجت بیان کرنا تو میں اسی وقت آپ کی حاجت کو پورا کرنے کا پابند ہوں گا۔ (صاحب عمل کو چاہیے کہ! شرعی حدود کے اندر رہتے ہوئے اپنی حاجات کو بیان کرے۔ ورنہ صاحب عمل کو جانی نقصان اور عظیم رجعت بھی ہوسکتی ہے)۔ عزیمت آیت الکرسی یہ ہے:

بسم اللہ الرحمن الرحیم۔ الحمد للہ رب العلمین والصلوٰۃ والسلام علی اشرف المرسلین سیدنا ومولانا محمد وعلی الہ وصحبہ وبارك وسلم اللھم انی اسئلك واتوسل الیك یااللہ یااللہ یااللہ۔ یارحمن یارحمن یارحمن۔ یارحیم یارحیم یارحیم۔ یاہ یاہ یاہ یاہ۔ یاربّاہ یاربّاہ یاربّاہ۔ یاسیداہ یاسیداہ یاسیداہ یاسیداہ۔ یاھو یاھو یاھو یاغیاثی عندشدتی یا غیاثی عندشدتی یاغیاثی عندشدتی۔ یا انیسی عند وحدتی یا انیسی عند وحدتی یاانیسی عند وحدتی۔ یا مجیبی عنددعوتی یامجیبی عند دعوتی یامجیبی عنددعوتی۔ یااللہ یااللہ یااللہ۔ اللہ لا الہ الا ھو الحی القیوم۔ یااللہ یاحی یاقیوم یامن تقوم السموت والارض بامرہ یاجامع المخلوقات تحت لطفہ وقھرہ اسئلك اللھم ان تسخرلی روحانیۃ ھذہ الایۃ الشریفۃ یعینونی ویقضوا حاجتی و ھی (حاجت کا نام لینا ہے) یامن لا تاخذہ سنۃٌ ولا نوم۔ اھدنا الی الحق والی طریق مستقیم حتی استریح من النوم۔ لا الہ الا انت سبحنك انی کنت من الظالمین۔ یامن لہ ما فی السموت وما فی الارض من ذالذی یشفع عندہ الا باذنہ اللھم اشفع لی وارشدنی فیما ارید من قضآء حوآئجی واثبات قولی وفعلی وعملی وبارك فی اھلی یامن یعلم ما بین ایدیھم وما خلفھم ولا یحیطون بشیء من علمہ۔ یامن یعلم ضمیر عبادہ سر اوجھرا اسئلك اللھم ان تسخرلی ملئکۃ الکرام وخدام ھذہ الایۃ العظیمۃ والدعوۃ الکریمۃ المنیفۃ یکون لی عونا علی قضآء حوآئجی حولا حولا ھیلا ھیلا جولا جولا ملکا ملکا یامن لا یتصرف فی ملکہ الا بماشآء وسع کرسیہ السموت والارض۔ سخرلی عبدك کندیاس حتی یکلمنی فی حال یقظنی ویعینونی فی جمیع حوآئجی یا من ولایؤدہ حفظھما وھو العلی العظیم۔ اللھم انی اسئلك یاعلی یا عظیم یاحمید یامجید یاباعث یاشھید یاحق یاوکیل یاقوی یامتین کن لی عونا ومعینا وحافظا ونا صرا وامینا۔ وسخرلی خلقك الروحانیین حتی یاتونی خاضعین طائعین۔ اللھم انی توکلت علیك وسلمت امری الیك۔ اللھم لا ملجا ولاملجا الا الیك اشکوالیك مالا یخفی الیك۔ اللھم وفقنی لخیرك وارزقنی بفضلك ورحمتك بالف الف لاحول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم۔ اقسمت علیکم ایھا السید کندیاس اجبنی انت وخدامك واعوانك واعینونی فی جمیع اموری الدینی ودنیای بحق وما تعتقدونہ من العظمۃ والکبریاء وبحق ھذہ الایۃ العظیمۃ وبسیدنا محمد علیہ الصلوٰۃ والسلام اجب ایھا السید کندیاس اسرع من البرق وما امرنا الا واحدۃ کلمح البصر۔ اوھو اقرب۔ ان اللہ علی کل شیء قدیر۔

اس عمل کا خاتم یہ ہے۔ اس خاتم کے اردگرد پوری آیت الکرسی مع تسمیہ بھی خوبصورتی کے ساتھ تحریر کرنی ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۵۰۰ | ۳۵۰۳ | ۳۵۰۶ | ۳۴۹۳ |
| ۳۵۰۵ | ۳۴۹۴ | ۳۴۹۹ | ۳۵۰۴ |
| ۳۴۹۵ | ۳۵۰۸ | ۳۵۰۱ | ۳۴۹۸ |
| ۳۵۰۲ | ۳۴۹۷ | ۳۴۹۶ | ۳۵۰۷ |

# جلدی امراض کا روحانی علاج

## مرتب: اراکین روحانی علاج گاہ

### داد و چنبل

ایک دھاگہ لے کر اس پر یہ آیت پڑھ کر تین گرہ لگا دیں اور وہ دھاگہ مریض کے باندھ دیا جائے۔

وَمَثَلُ كَلِمَةٍ خَبِيثَةٍ كَشَجَرَةٍ خَبِيثَةٍ اجْتُثَّتْ مِنْ فَوْقِ الْأَرْضِ مَا لَهَا مِنْ قَرَارٍ ﴿٢٦﴾ (ابراھیم:٢٦)

### خاص موسم میں خارش سے نجات کی صورت

اگر ایسا ہو کہ کسی خاص موسم جیسے موسمِ گرما میں خارش کا مرض کسی کو ہو جاتا ہو اور ہر موسم میں ہوتا ہو تو اس کا علاج یہ ہے کہ بارش کے پانی پر صبح و شام سات مرتبہ سورۂ قدر پڑھ کر دم کر کے پیا کریں اور اس عمل کو مرض سے پہلے ہی اگر شروع کر دیں گے تو ان شاء اللہ مرض کے حملے کی نوبت نہیں آسکے گی۔ اور اگر مرض شروع ہونے کے بعد عمل کریں گے تو ان شاء اللہ اس کی شدت سے بھی محفوظ رہیں گے۔ اور جلد ہی اس سے نجات مل جائے گی۔ اگر اس عمل کو سال میں دو مرتبہ مرض کے حملے سے پہلے ہی کر لیا کریں تو ان شاء اللہ خارش کا سلسلہ بند ہو جائے گا۔ اور آپ کو اس ستانے والے مرض سے چھٹکارا حاصل ہو جائے گا۔ (مرض کے حملے سے مراد اس موسم سے پہلے کریں، جس میں خارش کا مرض بڑھ جاتا ہے۔ خ)

### چہرے کی جھائیاں

بعض مرتبہ معدہ کی گرمی کے سبب چہرے پر جھائیاں پیدا ہو جاتی ہیں جس کے سبب چہرہ بدنما اور بدصورت ہو جاتا ہے۔ اس کے لیے یہ عمل مفید ہے۔ لیموں کا عرق نکال کر اس پر وَصَوَّرَكُمْ فَأَحْسَنَ صُوَرَكُمْ (التغابن:٣) اکیس (٢١) بار پڑھ کر دم کریں۔ یہ عرق سوتے وقت چہرے پر مل لیا کریں۔ صبح کو اٹھ کر نیم گرم پانی سے وضو کریں۔ اکیس (٢١) دن مسلسل یہ عمل کریں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ چہرے کی جھائیاں ختم ہو جائیں گی۔

### بدن پر ناسور یا داغ دھبوں کے لیے

مُسَلَّمَةٌ لَا شِيَةَ فِيهَا (البقرۃ:٧١)

مولانا عبدالرحیم صاحب فلاحیؒ دامت برکاتہم تحریر فرماتے ہیں کہ اگر کسی کے جسم پر داغ دھبہ یا ناسور ہو تو یہ آیت اکتالیس (٤١) بار پڑھ کر دوا پر دم کر کے استعمال کرے، ان شاء اللہ ضرور فائدہ ہوگا۔

### بدن میں پھنسیوں اور منہ کے چھالوں کے لیے

سورۂ والضحیٰ پارہ: ٣٠ (مکمل)۔ جس کسی کے بدن پر پھنسیاں ہو جائیں یا منہ میں چھالے پڑ جائیں تو ٤١ بار یہ سورت پڑھیں اور چینی پر دم کر کے کھالیں، ان شاء اللہ یہ مرض دور ہو جائے گا۔

### برص

١)...... ایامِ بیض کے روزے رکھیں۔ یعنی چاند کی ١٣، ١٤، ١٥ تاریخوں کے روزے رکھیں۔ افطار کے بعد سات سو (٧٠٠) مرتبہ "یَا مَجِیْدُ" پڑھیں۔ ان شاء اللہ لگاتار تین (٣) ماہ یہ عمل کرنے سے برص کے نشانات مٹنے شروع ہو جائیں گے۔

٢)...... لگاتار چالیس (٤٠) روز تک مندرجہ ذیل عبارت چینی کی پلیٹ پر زعفران سے لکھ کر دھو کر پئیں۔ اس دوران مچھلی، انڈے اور دہی کا پرہیز رکھیں۔ عبارت یہ ہے: قُلْ هُوَ الْمُعِيْنُ يَا مَعْرُوْفُ الْمَنَّانِ وَالْحَلَهٗ۔

### اگزیما

حضرت خواجہ شمس الدّین عظیمی مدظلہ تحریر فرماتے ہیں کہ ایک بڑے اور مضبوط کاغذ پر موٹے قلم سے فِي نوحٍ دَاحَ زَهَا نِيَّهٖ لکھ کر جسم کے جس حصہ پر اگزیما ہوا اس پر کاغذ ملیں۔ جب کاغذ بوسیدہ ہو جائے جلا دیں، چند روز تک نمک، سرخ مرچ، گرم مسالہ اور کسی قسم کے گوشت کی بوٹی نہ کھائیں، گوشت میں انڈا اور مچھلی بھی شامل ہیں۔

# بیوی کی اصلاح کے روحانی اعمال

## مرتب: اراکین روحانی علاج گاہ

### جھگڑالو بیوی کی اصلاح

1 سورۂ مزمل ایک بیٹھک میں اکتالیس (۴۱) مرتبہ پڑھیں۔ تین دن لگاتار یہ عمل کرنا ہے۔ اول و آخر درود تنجینا گیارہ بار پڑھیں۔ ایک وقت اور ایک جگہ مقرر رکھیں۔ وظیفہ ختم ہونے کے بعد دو رکعت نفل پڑھیں اور اس میں صلوٰۃ التوبہ، صلوٰۃ الشکر اور صلوٰۃ الحاجت کی نیت کریں۔ نفل میں ایک سے زائد نیت کرنا جائز ہے۔ سلام پھیر کر پہلے اپنے گناہوں سے توبہ کریں، پھر اللہ جل جلالہ کی نعمتوں کا شکر ادا کریں اور آخر میں اپنی مشکلات کے لیے دعا مانگیں۔ تین دن بعد دوسرا وظیفہ شروع کر دیں۔

2 وَنَزَعْنَا مَا فِيْ صُدُوْرِهِمْ مِّنْ غِلٍّ اِخْوَانًا عَلٰى سُرُرٍ مُّتَقٰبِلِيْنَ ﴿سُوْرَةُ الْحِجْر: ۴۷﴾

ہر فرض نماز کے بعد گیارہ بار درج بالا آیت کو پڑھ کر اپنی اہلیہ کا تصور کر کے آسمان پر پھونک مار دیا کریں۔ اول و آخر ایک بار درود شریف۔ کم از کم اکیس یوم یہ عمل کریں۔

### بدمزاج بیوی کو رام کرنے کے لئے

حضرت خواجہ شمس الدین عظیمی مدظلہٗ تحریر فرماتے ہیں کہ بدمزاج بیوی کو رام کرنے کے لئے وضو کر کے رات کو سونے سے پہلے سو (۱۰۰) مرتبہ

بِسْمِ اللّٰهِ الْوَاسِعُ جَلَّ جَلَالُهٗ

پڑھ کر مقصود علیہ کا تصور کر کے پھونک مار دیں اور دعا کر کے سو جائیں، عمل کی مدت چالیس (۴۰) روز اور زیادہ سے زیادہ نوے (۹۰) دن ہے۔

### بدمزاج بیوی کو مطیع کرنا

اِنَّ وَلِيِّ يَ اللّٰهُ الَّذِيْ نَزَّلَ الْكِتٰبَ وَهُوَ يَتَوَلَّى الصّٰلِحِيْنَ

شیخ العالمین حضرت مولانا محمد امان اللہ نقشبندی نور اللہ مرقدہٗ تحریر فرماتے ہیں کہ ایک سو (۱۰۰) بار ہر نماز کے بعد پڑھ کر دعا مانگے۔ بدمزاج بیوی مطیع ہوگی۔

### شوہر کے ساتھ بیوی کی زیادتی

حضرت خواجہ شمس الدین عظیمی مدظلہٗ تحریر فرماتے ہیں کہ ہر آدمی تین کمزوریوں سے مرکب ہے۔

۱۔ حکمرانی کی خواہش

۲۔ جنس کا غلبہ

۳۔ غضب یا غصہ۔

یہ تینوں کمزوریاں عورت اور مرد دونوں میں ہوتی ہیں بعض گھرانوں میں عورتوں میں غصہ اس قدر زیادہ ہوتا ہے کہ مرد کی زندگی اجیرن ہو جاتی ہے۔

بیوی کے ناروا سلوک سے نجات پانے کے لئے عشاء کی نماز کے بعد شوہر اوّل آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف کے ساتھ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

بِسْمِ اللّٰهِ الْوَاسِعُ جَلَّ جَلَالُهٗ

مصلے پر بیٹھ کر ایک تسبیح پڑھے اور دعا کرے۔

### بدزبان بیوی کی اصلاح کے لیے

اگر بیوی بدزبان ہو اور ہر وقت زبان درازی کرتی ہو تو اس کے لیے باوضو سورۂ ممتحنہ لکھے اور پانی میں گھول کر پلا دے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ، بدزبانی سے باز آ جائے گی۔

### نافرمان بیوی کے لیے وظیفہ

رَبَّنَا هَبْ لَنَا مِنْ اَزْوَاجِنَا وَذُرِّيّٰتِنَا قُرَّةَ اَعْيُنٍ وَّاجْعَلْنَا لِلْمُتَّقِيْنَ اِمَامًا ﴿۷۴﴾ (الفرقان: ۷۴)

جس کی بیوی نافرمان ہو، وہ اکیس (۲۱) دن تک بعد نماز عشاء، پانچ سو پانچ (۵۰۵) مرتبہ اس آیت کو پڑھے۔

# تعویذات لکھنے کے لیے مختلف قسم کے کاغذ

روحانی علاج میں پہننے، جلانے، پینے، لگانے، لٹکانے، دبانے وغیرہ کے لیے مختلف قسم کے کاغذوں پر لکھا جاتا ہے۔ تفصیل درج ذیل ہے:

**روغنی:** پینے کے لیے۔ ان پر سے سیاہی مٹ کر پانی میں حل ہوجاتی ہے۔

**نیوز:** فلیتے، بتیوں، جسم پر مل کر جلانے والے اعمال کے لیے۔

**سفید:** پہننے، لگانے، لٹکانے، دبانے کے لیے۔

**بٹر پیپر:** پہننے کے لیے۔ یہ باریک کاغذ ہوتا ہے۔ بڑی سورتیں یا اعمال اس پر لکھ کر تعویذ بنایا جائے تو بہت چھوٹا بنتا ہے۔ بٹر پیپر دستے کی صورت میں دستیاب ہیں۔ یہ تمام قسم کے کاغذ وزن کے لحاظ سے (پاؤ، آدھ کلو، کلو یا زائد) دستیاب ہیں۔ روغنی کاغذ پیڈز کی شکل میں بھی دستیاب ہیں۔



## چہل کاف کا دس ہزار (10000) خانوں کا خاص نقش (آرٹ پیپر بڑا سائز)

* یہ نقش نہایت سریع الاثر اور جمیع مقاصد کیلئے مجرب ہے * ترقی پر گامزن ہوجائے گا * ہر قسم کا جادو ٹونا کا اعلیٰ ترین توڑ * ہر طرح کی نظر بد ختم * ہر قسم کی بندشیں ختم * بے برکتی دور ہوگی * اس کی ہیبت سے قوم جنات لرزتی ہے * اعمالِ سفلی اس کی برکت سے فنا ہوجاتے ہیں * جہاں یہ نقش ہوگا قومِ جنات اس مقام سے کوسوں دور بھاگ جاتی ہیں

دم شدہ تعویذ کا ہدیہ برائے عوام: 1100 روپے / برائے شاگرد و عاملین: 700 روپے



## حرزِ دافع البلیات نقش صد در صد یعنی 10000 خانوں والا نقش (بٹر پیپر پر)

حامل ہذا تعویذ خداوند کریم کے فضل سے جادو، حاسدین، نظر بد، جنات، بھوت، پری، سوتے میں ڈرنا، وساوس شیطانی، خوف و حراس، دہشت، ناگہانی آفات اور حادثات سفر وغیرہ سے محفوظ رہے گا۔ افسران بالا کے جبر، گھریلو نا اتفاقیاں، بے روزگاری، قرض، تجارتی نقصانات، بے اولادی، مہلک امراض اور نفسیاتی مسائل کے حل کے لئے یہ نقش مجرب ہے۔ جو بھی اس نقش کو پہنے گا ان شاء اللہ ہمہ قسم کے مہلک امراض و آفات سے محفوظ رہے گا۔

دم شدہ تعویذ کا ہدیہ برائے عوام: 700 روپے / برائے شاگرد و عاملین: 500 روپے



کوئی دعویٰ نہیں — کوئی وعدہ نہیں

## جواہراتی تسبیحات

زندگی کے عمومی مسائل کے حل، روحانی مسائل کے حل، عملیات میں کامیابی یا عام زندگی میں ناکامی اور پریشانی کو دور کرنے کے واسطے جواہراتی تسبیحات استعمال کیجئے۔

| پتھر | دانے | قیمت |
| --- | --- | --- |
| فیروزہ/عقیق (کالا، لال، ملٹی، سبز) | 33 دانہ باریک | 375 |
| فیروزہ/مرجان/عقیق (کالا، لال، ملٹی) | 33 دانہ میڈیم | 500 |
| عقیق (سبز) | 33 دانہ میڈیم | 550 |
| ٹائیگر | 33 دانہ میڈیم | 700 |
| سن سٹار | 33 دانہ میڈیم | 500 |
| فیروزہ/مرجان/عقیق (لال، کالا، سبز، ملٹی، پیلا، نیلا) | 100 دانہ میڈیم | 800 |
| فیروزہ (نیلا، سفید)/عقیق (لال، کالا، سبز، ملٹی) | 100 دانہ باریک | 500 |
| سن سٹار | 100 دانہ میڈیم | 850 |
| فیروزہ/عقیق (کالا، لال، ملٹی، سبز) | 33 دانہ موٹا | 1000 |
| فیروزہ/عقیق (کالا، لال، ملٹی، سبز) | 33 دانہ فل موٹا | 1200 |



کوئی دعویٰ نہیں — کوئی وعدہ نہیں

## طلسمی آلۂ نور

قیمت: 3000 روپے

### خوشی و برکت کا روحانی ایٹمی فارمولا

اس طلسم میں ایسی روحانیات بھر دی گئی ہے جو کسی بھی ماحول، چاہے وہ گھر ہو، آفس ہو، ہسپتال ہو، کھیت ہو یا کھلیان ہو یا گودام ہو...... وہاں کے منفی اثرات کو سیکنڈز میں سکون، خوشگواریت و یگانگت و محبت سے بھر دینے کی طاقت رکھتا ہے۔ دراصل یہ امتزاج ہے صدیوں سے مخفی طلسماتی رازوں کا جس کو جدید ٹیکنالوجی سے ملایا گیا ہے۔ یہ طلسم اردگرد کے ماحول میں موجود تمام ایٹموں کو سیکنڈز میں برکت و خوشی سے بھر دیتا ہے۔

عاملین کے لئے بھی بے حد مؤثر ہے۔ اپنے آستانے میں رکھنے سے مریضوں کے ساتھ آنے والے برے اثرات کا خاتمہ ہوجاتا ہے۔

## روحانی اگربتی برائے دفع نحوست

پیکنگ

قیمت: 200 روپے

فی پیکٹ 30 اگربتیاں

نحوست کسی بھی قسم کی ہو، اس جگہ پر رہنے والوں اور اس جگہ پر کاروبار کرنے والوں کو بری طرح متاثر کرتی ہے۔ جس کی وجہ سے مسلسل پریشانیوں کا ہی سامنا کرنا پڑتا ہے۔ اسی طرح نحس اوقات میں کوئی کام کرنا مجبوری ہے تو اس وقت اس اگربتی کو جلا کر وہ کام کریں۔ ان شاء اللہ نحس اثرات اس کام پر اثر انداز نہیں ہوں گے۔ ہر طرح کے نحس اثرات اور نحوست کے خاتمے کے لیے اس اگربتی کا استعمال مفید ہے۔ دفع نحوست میں استعمال ہونے والی اگربتیوں کی کوالٹی اچھی ہے۔ اس وجہ سے ان کا ریٹ بھی زیادہ ہے۔ صبح وشام ایک ایک اگربتی متاثرہ جگہ پر جلائیں۔

روحانی دکان دارالعمل چشتیہ
0346-4312272, 042-35410586
ruhanishop
darulamal.org/ruhanishop, ruhanishop@gmail.com
0320 0334 4312272 ruhani.shop ruhani-shop

## روحانی اگربتی برائے نظر وحسد

پیکنگ

قیمت: 200 روپے

فی پیکٹ 30 اگربتیاں

نظر بد جیسے اہم اور خطرناک مرض کے لیے دارالعمل چشتیہ کے عاملین کی ٹیم اور روحانی علاج گاہ کی خاص تیار کردہ اگربتی جو کہ جملہ مقاصد کے لیے انتہائی مفید ثابت ہوتی ہے۔ اگر آپ نظر بد کا شکار ہیں یا آپ نظر وحسد کا شکار ہیں یا آپ کے گھر والے نظر وحسد کا شکار ہیں یا آپ کی دکان نظر بد کی شکار ہے یا آپ کا کاروبار نظر وحسد کا شکار ہے یا آپ کی فیکٹری کسی کی بُری نظر یا پھر کسی کے حسد کی زد میں آ گئی ہے یا آپ نظر بد اور حسد کی وجہ سے اپنا سب کچھ کھو چکے ہیں۔ تو آپ کے لیے یہ کراماتی بتی بہت زیادہ فائدہ مند ہوسکتی ہے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ۔

روحانی دکان دارالعمل چشتیہ
0346-4312272, 042-35410586
ruhanishop
darulamal.org/ruhanishop, ruhanishop@gmail.com
0320 0334 4312272 ruhani.shop ruhani-shop

کوئی وعدہ نہیں

کوئی دعویٰ نہیں

## روحانی اگربتی برائے حصول برکت

پیکنگ

قیمت: 200 روپے

فی پیکٹ 30 اگربتیاں

کئی دفعہ ایسا ہوتا ہے کہ جادو اور جنات کا معاملہ بھی نہیں ہوتا اور نحوست بھی نہیں ہوتی، پھر بھی بے برکتی نظر آتی ہے۔ اسی طرح جو لوگ یہ چاہتے ہیں کہ مزید برکت بڑھے، خاص کر دکاندار اور کاروباری حضرات، وہ یہ اگربتی استعمال کریں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ، اس کے استعمال سے بے برکتی دور ہوگی اور برکت بڑھے گی۔ ان اگربتیوں پر ایسے کلام کے دم کیے گئے ہیں جو حصول برکت کے لیے نہایت مجرب ہیں۔ حصول برکت میں استعمال ہونے والی اگربتیوں کی کوالٹی بھی اچھی ہے۔ اس وجہ سے ان کا ریٹ بھی زیادہ ہے۔ طریقہ استعمال اگربتیوں کے ساتھ دیا جاتا ہے۔

شاگرد اور عاملین کیلئے رعایت

روحانی دکان دارالعمل چشتیہ
0346-4312272, 042-35410586
ruhanishop
darulamal.org/ruhanishop, ruhanishop@gmail.com
0320 0334 4312272 ruhani.shop ruhani-shop

## روحانی اگربتی برائے دفع جنات، جادو و ہر قسم بد اثرات

پیکنگ

قیمت: 150 روپے

فی پیکٹ 30 اگربتیاں

اس اگربتی پر روحانی علاج گاہ کے عاملین نے کئی ایسے کلاموں کے دم کیے ہیں، جو جادو اور جنات وشیاطین کے بد اثرات دور کرنے میں بہت مفید ہیں۔ تمام دم کرنے والے افراد ان اعمال کے خود بھی عامل ہیں جن کی وجہ سے اگربتیوں کی افادیت مزید بڑھ گئی ہے۔

جادو، جنات، آسیب، شیاطین، نظر بد، حسد، گھر میں بے اتفاقی، لڑائی جھگڑے، گھر کا بھاری پن، گھر میں رہنے والوں میں بے چینی کی کیفیت، گھر سے بھاگنے کو دل کرنا، گھر میں یا جگہ پر تعویذات، انڈے، دال، مٹی، گوشت وغیرہ پڑے ملنا، ڈراؤنے خواب، معاملات میں رکاوٹیں، مسلسل ناکامیاں اور اس طرح کی دیگر کئی علامات کے لیے اس اگربتی کا استعمال بہت مفید ہے۔

روزانہ ایک اگربتی صبح وشام گھر یا جگہ پر جلائی جائے۔ اگر مریض کے لیے بھی استعمال کرنی ہو تو صبح وشام مریض کے پاس جلائیں۔ دیگر تفصیلات اگربتی کے پیکٹ کے ہمراہ دی جائیں گی۔

روحانی دکان دارالعمل چشتیہ
0346-4312272, 042-35410586
ruhanishop
darulamal.org/ruhanishop, ruhanishop@gmail.com
0320 0334 4312272 ruhani.shop ruhani-shop

# وردووظائف میں پرہیز اور کسی ردِّ عمل کا خوف

سید انور فراز (کراچی)

## آئیے ایک اہم خط کی جانب: وردووظائف میں پرہیز

ایک بہن لکھتی ہیں جن کا نام و مقام شائع کرنا ہم ضروری نہیں سمجھتے، ''میرے خط لکھنے کی وجہ یہ ہے کہ بہت پہلے آپ نے اسم اعظم معلوم کرنے کا طریقہ بتایا تھا اور میں نے بھی کوشش کرکے اپنا اسم اعظم آپ کے دیے ہوئے طریقے کے مطابق نکالا تھا۔ بعدازاں پابندی سے اس کا ورد کیا اور تاحال یہ سلسلہ جاری ہے۔ بے شک اس کے فوائد بھی میں نے محسوس کیے ہیں لیکن اسی دوران میں ایک اور صاحب نے یہ لکھا ہے کہ اسم اعظم کا نقش مشک اور آب زمزم سے لکھ کر پاس رکھنا ضروری ہے۔ نیز ورد میں کوئی غلطی یاناغہ یازیر وزبر کی غلطی سے شدید ردعمل ظاہر ہوتا ہے، بجائے فائدے کے نقصان ہوجاتا ہے۔ اس کے علاوہ جلالی و جمالی پرہیز بھی ضروری ہے۔ آپ کی طرف سے ایسی کوئی ہدایت موجود نہیں تھی۔ امید ہے کہ وضاحت فرمائیں گے تاکہ شکوک وشبہات دور ہوکر ذہن کو سکون ہوجائے۔ آپ خود اس معاملے کی اہمیت ہم سے بہتر سمجھ سکتے ہیں۔ ایک زحمت آپ کو یہ دے رہی ہوں کہ میں نے جو اپنے لیے اسمائے الٰہی منتخب کیے وہ تفصیل سے آپ کو لکھ رہی ہوں، آپ صرف یہ بتادیں کہ مجھ سے کوئی غلطی تو نہیں ہوئی۔ ایک بار پھر آپ کے لیے دعائے خیر کرتے ہوئے درخواست کرتی ہوں کہ اس سلسلے میں یہ بھی رہنمائی فرمادیں کہ اس کا کھلا ورد کسی خاص شرط کا پابند تو نہیں ہے؟ نیز جن لوگوں نے اسے اپنے نام کی اعداد کی مقدار میں پڑھا ہے، وہ کھلا ورد کرسکتے ہیں اور کس طرح؟ امید رکھتی ہوں کہ قریبی اشاعت میں میرے سوالوں کے جواب عنایت فرمائیں گے۔''

جواب: عزیز بہن! آپ نے اسمائے الٰہی سے جوفیض حاصل کیا، اس کے لیے مبارک باد۔ اسم اعظم کے حوالے سے آپ نے کسی صاحب کی جو رائے لکھی ہے، وہ درست نہیں ہے۔ اکثر لوگ ایسی باتیں اس لیے بھی لکھتے ہیں کہ ان سے رجوع کیا جائے کیوں کہ مشک وغیرہ عام آدمی کہاں سے لائے گا؟ آج کے زمانے میں مشک ایک نہایت قیمتی شے ہے اور آسانی سے دستیاب بھی نہیں ہوتا۔ دوسری بات یہ ہے کہ ہر شخص نقش وغیرہ تیار کرنے کے قواعد بھی نہیں جانتا۔ اگر جانتا ہو یا جان لے تو اپنے لیے خود نقش بنا سکتا ہے۔ اس سلسلے میں مشک کی ضرورت نہیں ہے بلکہ زعفران اور عرق گلاب سے بھی لکھا جاسکتا ہے۔ اسی طرح کسی غلطی یاناغے کی صورت میں شدید ردِّعمل سے ڈرانا، فائدے کے بجائے نقصان کا خوف دلانا، جلالی و جمالی پرہیز کی خصوصی شرائط عائد کرنا، یہ تمام باتیں صرف اور صرف اس لیے ہیں کہ ضرورت مند گھبرا کر لکھنے والے سے رابطہ کریں۔ امید ہے کہ اس وضاحت سے آپ مطمئن ہوگئی ہوں گی۔

اب ذرا اس مسئلے کو سمجھ لیجیے کہ کوئی چھوٹی موٹی غلطی کیا اہمیت رکھتی ہے اور یہ اہمیت کس جگہ موثر ہے اور کس جگہ غیر موثر؟ اس کے علاوہ کسی بھی ورد یا وظیفے یا عمل میں رجعت یا شدید ردِّعمل ظاہر ہونے کا خوف کہاں ہے اور کہاں نہیں؟ پرہیز جلالی و جمالی کہاں ضروری ہوتا ہے اور کہاں غیر ضروری؟

ایسے تمام اعمال، وردووظائف جو انسان اپنی جائز اور حقیقی ضروریات کے تحت اللہ سے استعانت کے لیے اختیار کرتا ہے۔ ان میں قبولیت اور اثر پذیری کا معاملہ انسان کی نیت اور ضرورت کی درستگی، نیز مقصد کی سچائی اور طلب ولگن سے مشروط ہوتا ہے۔ چھوٹی موٹی غلطیاں اس پر اثر انداز نہیں ہوتیں کیوں کہ وہ قبول کرنے والا، مشکل حل کرنے والا، نیتوں کے حال جاننے والا، ہماری جائز وناجائز ضروریات کے فیصلہ کرنے والا، ہماری تمام کمزوریوں اور خوبیوں سے بہ خوبی واقف ہے، وہ ہماری دعا کو قبول کرتا ہے اور اس کے بعد ہمیں وہی کچھ دیتا ہے جو ہمارے لیے بہتر ہے۔ جب کہ ہم نہیں جانتے کہ ہمارے لیے کیا بہتر ہے؟ لہٰذا ایسے اعمال ووظائف میں کسی رجعت یا شدید ردِّعمل کا کوئی خطرہ نہیں ہوتا جس میں انسان اپنی جائز

ضروریات کے لیے کسی بھی طریقے سے اپنے رب کو پکار رہا ہو۔ نہ ہی ایسے اعمال و وظائف کے لیے کسی جلال و جمالی پرہیز کی ضرورت ہوتی ہے۔ ہاں! البتہ کچا لہسن پیاز کھانے سے اس لیے منع کیا جاتا ہے کہ ان کی بو دیر تک قائم رہتی ہے اور ملائکہ کو بھی ناپسند ہے۔ حضور اکرم ﷺ نے فرمایا کہ ''کچا لہسن پیاز کھا کر ہماری مسجد میں نہ آئیں، اس کی بو سے ملائکہ کو تکلیف ہوتی ہے۔'' اس ارشادِ رسول اکرم ﷺ کی روشنی میں ہم سمجھتے ہیں کہ جو لوگ اللہ کے بابرکت ناموں کا ورد کرتے ہیں یا دیگر کلام الٰہی اکثر اپنے ورد میں رکھتے ہیں، انہیں کچے لہسن پیاز سے پرہیز کرنا چاہیے۔ بس اتنی سی بات ہے، پرہیز کے معاملے میں۔

اب ذرا یہ مسئلہ بھی سمجھ لیجیے کہ پرہیز اور کوئی چھوٹی سی غلطی بھی کون سے عملیات و وظائف میں سخت نقصان دہ ثابت ہوتی ہے۔ سب سے پہلے اس ذیل میں وہ اعمال و وظائف آتے ہیں جن کے ذریعے انسان سپر نیچورل قوتوں کے حصول کے لیے سرگرداں ہوتا ہے یعنی کوئی شخص جنات، ہمزاد، کسی مؤکل یا کسی اور نوعیت کی روحانی قوتوں کے حصول کے لیے کوشش کر رہا ہو یا کسی ایسی ناممکن خواہش کی تکمیل کے لیے عمل و وظائف کر رہا ہو، جن کا وہ اہل ہی نہیں ہے، استحقاق ہی نہیں رکھتا، مثلاً ایک شخص اہلیت نہ رکھتے ہوئے بھی ملک کا وزیر اعظم بننے کے لیے چلّے وظائف شروع کر دے یا کسی اور بڑے عہدے کا حصول اس کا مقصد ہو، لاٹری، ریس، سٹہ وغیرہ میں جیتنے والے نمبروں کا حصول پیش نظر ہو، کسی کی محبت میں پاگل ہو کر ایسے وظیفے اور چلّے اسے حاصل کرنے کے لیے شروع کر دے جب کہ دنیاوی طور پر وہ اس کا حق نہ رکھتا ہو یا وہ لڑکی یا اس کے والدین اسے صحیح نہ سمجھتے ہوں جس کی وجہ سے رشتہ دینے سے انکاری ہوں۔ المختصر بات اتنی ہے کہ اگر آپ اپنی جائز اور حقیقی ضرورت و پریشانیوں کے لیے اللہ سے اس کے کلام یا اسمائے الٰہی کے ذریعے دست بہ دعا ہوتے ہیں تو آپ کو کسی خاص پرہیز کی ضرورت نہیں ہے، نہ ہی کسی بات کا خوف ہونا چاہیے۔ جب کہ اس کے برعکس صورت حال میں معاملہ برعکس ہوگا۔

محبت اور شادی وغیرہ کے حوالے سے جو اشارہ دیا گیا ہے، اسے مزید وضاحت سے سمجھنے کی ضرورت ہے۔ یاد رکھیں کہ آپ اپنی ذات اور اپنی ذات سے متعلق مسائل کی حد تک آزاد ہیں۔ آپ کو تمام اختیارات حاصل ہیں لیکن جب معاملہ یا مسئلہ کسی دوسرے فریق سے منسلک ہو جائے تو پھر بات مختلف ہو جاتی ہے مثلاً اگر کوئی شخص یہ چاہتا ہے کہ وہ اپنی پسند کی جگہ شادی کرے اور وہاں اس کی شادی نہیں ہو رہی اور شادی نہ ہونے کی وجوہات میں دوسرے فریق یا اس کے لواحقین (والد، والدہ، بھائی، بہن) کا راضی نہ ہونا شامل ہے۔ ایسی صورت میں اس معاملے کو صرف فریق اول کا نجی اور ذاتی معاملہ قرار نہیں دیا جا سکتا اور نہ ہی اسے یہ حق دیا جا سکتا ہے کہ وہ کسی کی مرضی کے خلاف کسی بھی ذریعے سے کوئی اقدام کرے۔ اگر وہ ایسا کرے گا تو نقصان کا موجب ہو سکتا ہے۔ اسی طرح عملیات و وظائف کے ذریعے اپنے مخالفین اور ناپسندیدہ افراد کے خلاف کوئی کاروائی کرنا اکثر اوقات خود اپنے حق میں سخت نقصان دہ ثابت ہو سکتا ہے۔ بے شک آپ کو اپنے دفاع کا حق حاصل ہے مگر محض کسی مفروضے اور قیاس کی بنیاد پر دوسروں کو دشمن سمجھ کر ان کے خلاف جارحانہ کارروائی کرنا کسی صورت بھی جائز نہیں ہو سکتا بلکہ خود اپنے لیے نقصان و تباہی کا باعث بن سکتا ہے۔

عزیزم! آپ نے اپنے لیے درست اسمائے الٰہی منتخب کیے ہیں، بے خوف و خطر انہیں اپنے ورد میں رکھیں۔ کھلے ورد کے لیے کوئی قید نہیں۔ اٹھتے، بیٹھتے، چلتے، پھرتے فرصت کے اوقات میں کھلا ورد کیجیے، جن بنیادی باتوں کا خیال رکھنا ضروری ہے، ان سے ہر مسلمان خود آگاہ ہوتا ہے یعنی پاک صاف رہا کرے اور پاکی کی حالت میں ہی اسمائے الٰہی اور کلام الٰہی کا ورد جائز ہے۔

# رشتہ نہ ملنے پر بھاوج نے دیور کے بیٹوں پر ایسا جادو کر دیا کہ جنات بھی پناہ مانگنے پر مجبور ہو گئے

پیر ابو نعمان رضوی سیفی

پاکستان میں کالا جادو کرنے والوں کو جیسے کھلی چھٹی مل چکی ہے۔ افسوسناک بات تو یہ ہے کہ مسلمان بھی اس مشرکانہ کام میں پڑ گئے ہیں اور ایسے غلط کام کرتے ہیں کہ وہ مسلمان کہلانے کے قابل ہی نہیں رہتے۔ وہ شیطان کی پوجا کرتے اور پیسے لے کر معصوم عورتوں اور مردوں کی زندگیاں اجاڑ دیتے ہیں۔ ایک دن میرے پاس ایک ایسا ہی کیس لایا گیا۔ معلوم ہوا کہ یہ لوگ ایک سال پہلے کراچی سے لاہور آئے تھے۔ میں سمجھا تھا کہ لاہور آنے کی وجہ ان کی کراچی کے حالات ہوں گے، اگرچہ یہ بھی وجہ تھی لیکن زیادہ بڑی وجہ کراچی سے لاہور ہجرت کرنے کی یہ بنی تھی کہ یہ صاحب جن کا نام شیخ وقار ہے، ان کے بڑے بھائی اور بھاوج نے ان کا جینا حرام کر دیا تھا۔ ان کے دو بیٹے ہیں، دونوں نے اچھی تعلیم حاصل کی اور اپنے والد کے ساتھ کاروبار میں مصروف ہو گئے تھے، بڑے بھائی چاہتے تھے کہ یہ دونوں بھتیجے ان کے داماد بن جائیں۔

شیخ وقار نے یہ باتیں مجھے اس وقت بتائیں جب ان کے حالات اس سطح پر پہنچ گئے تھے کہ جینے اٹھنے کوئی امید نہ رہی تھی۔ کاروبار تباہ، گھر میں بیماریاں اور دونوں بیٹے بستر سے لگ کر رہ گئے تھے۔ ڈاکٹروں سے علاج کے باوجود جب بیٹوں کو صحت نہ ملی اور کوئی مرض سامنے نہ آیا تو کسی جاننے والے کے توسط سے وہ مجھ تک پہنچے تو یہ حالات معلوم ہوئے کہ ان کے بھائی کی پانچ بیٹیاں تھیں۔ جن میں سے دو کی شادیاں وہ شیخ وقار کے ہاں کرنا چاہتے تھے۔ بات اتنی سادہ نہیں تھی۔

ان کی بھاوج کا کہنا تھا کہ شادی کے بعد ان کے دونوں بیٹے کراچی ان کے ہاں گھر داماد کے طور پر رہیں جبکہ شیخ وقار اور ان کی بیوی کو بھی اپنی بھاوج کا مزاج پسند نہیں تھا۔ ایک زمانے میں اس کا تعلق بازار حسن سے تھا۔ بھائی نے اس پر دولت لٹائی اور پھر اس سے شادی اس کی ہی شرائط پر بھی کی۔ جس سے اس گھرانے کا تعلق بازار حسن سے قائم تھا۔ بیٹیوں کے لچھن ایسے تھے کہ شیخ وقار اپنی عزت کی وجہ سے بھتیجیوں کے بارے زبان بھی نہیں کھول سکتے تھے۔

جب شیخ وقار نہ مانے تو بھاوج نے ایک کالا علم کرنے والے کو پیسہ دیا اور اپنے دیور اور بھتیجوں کی زندگی غارت کرادی۔

اس بات کا احساس استخارہ کرنے کے بعد معلوم ہو گیا تھا کہ متاثرین جادو کے بدترین وار کا شکار ہوئے ہیں اور ان پر جو جنات چھوڑے گئے ہیں انہیں بھی تعویذوں سے باندھ دیا گیا ہے اور یہ تعویذ کراچی کے ایک گندے نالے کے پاس دبا دئے گئے ہیں تاکہ جنات کہیں بھاگ نہ سکیں۔ یہ بہت مشکل اور خطرناک عمل ہوتا ہے جس میں جنات کی مدد سے مخالفین پر عمل کرایا جاتا ہے۔

جب بھی کوئی نوری علم کرنے والا متاثرین کا علاج کرتا ہے تو اس کی خود جان پر بن جاتی ہے کیونکہ وہ جنات سحر زدہ کی جان نہیں چھوڑتے۔ یہ دوہرا عمل ہوتا ہے جو پہلے جنات پر کیا جاتا ہے، جب جنات اس عمل سے غلام بن جاتے ہیں تو پھر ان پر دوسرا عمل کر کے انہیں اپنے شکار پر چھوڑ دیا جاتا ہے۔ یہ مہنگا عمل تھا۔ شیخ وقار کی بھاوج کے پاس پیسے کی کمی نہیں تھی، اس لئے اس نے انتقام میں معصوموں کی زندگیوں کو داؤ پر لگا دیا تھا۔ مجھے اس عمل کو اتارنے میں خود بڑی مشکل پیش آئی لیکن اللہ کا کرم ہے کہ اس نے بندے کو اس خدمت کے لئے چنا۔ اللہ کے کلام کے سامنے کوئی کالا علم کھڑا نہیں رہ سکتا۔ البتہ عامل کا ایمان کامل ہونا چاہئے۔ کسی قسم کی طمع نہ ہو، پشت پر بھی پیر دستگیر کا ہاتھ ہو تو کسی سحر زدہ کو اس مصیبت سے نجات دلائی جاسکتی ہے۔ میں آخر میں ہر مسلمان سے یہ عرض کرنا چاہتا ہوں کہ ہر کسی کو چاہئے کہ موجودہ دور میں جس طرح موبائل وغیرہ زندگی کا لازمی (بقیہ ص 30)

# سورۂ بقرہ کی دس آیات کے خواص

الشیخ الامام جلال الدین حفظہ اللہ

ابن کثیرؒ نے حضرت شعبیؒ کے واسطے ابن مسعودؓ سے اپنی تفسیر میں یہ روایات نقل کی ہے جس شخص نے بھی کسی بھی رات کو سورۃ بقرہ کی پہلی دس آیات پڑھیں تو اس رات اس کے گھر میں شیطان داخل نہیں ہوگا۔ چار آیتیں شروع سے اور آیۃ الکرسی اور اس کے بعد والی دو آیات اور آخر کی تین آیات۔

اور ایک روایت میں آیا ہے کہ اس دن شیطان نہ تو اس شخص کے قریب اور نہ اس کے گھروں کے قریب آئے گا اور نہ کوئی چیز اس کو نقصان پہنچائے گی اور اسی طرح ان کو کسی بھی مجنون شخص پر پڑھ کر دم کیا گیا تو اس کو ضرور افاقہ ہوگا۔

وہ آیات مندرجہ ذیل ہیں:

الٓمّٓ ﴿۱﴾ ذٰلِكَ الْكِتٰبُ لَا رَيْبَ ۛ فِيْهِ ۛ هُدًى لِّلْمُتَّقِيْنَ ﴿۲﴾ الَّذِيْنَ يُؤْمِنُوْنَ بِالْغَيْبِ وَيُقِيْمُوْنَ الصَّلٰوةَ وَمِمَّا رَزَقْنٰهُمْ يُنْفِقُوْنَ ﴿۳﴾ وَالَّذِيْنَ يُؤْمِنُوْنَ بِمَآ اُنْزِلَ اِلَيْكَ وَمَآ اُنْزِلَ مِنْ قَبْلِكَ ۚ وَبِالْاٰخِرَةِ هُمْ يُوْقِنُوْنَ ﴿۴﴾ (البقرۃ:۱-۴)

اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ اَلْحَيُّ الْقَيُّوْمُ ۚ لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ ۭ لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ۭ مَنْ ذَا الَّذِيْ يَشْفَعُ عِنْدَهٗٓ اِلَّا بِاِذْنِهٖ ۭ يَعْلَمُ مَا بَيْنَ اَيْدِيْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ ۚ وَلَا يُحِيْطُوْنَ بِشَيْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖٓ اِلَّا بِمَا شَاۗءَ ۚ وَسِعَ كُرْسِيُّهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ ۚ وَلَا يَـــُٔوْدُهٗ حِفْظُهُمَا ۚ وَهُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ ﴿۲۵۵﴾ لَآ اِكْرَاهَ فِي الدِّيْنِ ڐ قَدْ تَّبَيَّنَ الرُّشْدُ مِنَ الْغَيِّ ۚ فَمَنْ يَّكْفُرْ بِالطَّاغُوْتِ وَيُؤْمِنْۢ بِاللّٰهِ فَقَدِ اسْتَمْسَكَ بِالْعُرْوَةِ الْوُثْقٰى ۤ لَا انْفِصَامَ لَهَا ۭ وَاللّٰهُ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ ﴿۲۵۶﴾ اَللّٰهُ وَلِيُّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا ۙ يُخْرِجُهُمْ مِّنَ الظُّلُمٰتِ اِلَى النُّوْرِ ڛ وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا اَوْلِيٰۗــــُٔــھُمُ الطَّاغُوْتُ ۙ يُخْرِجُوْنَهُمْ مِّنَ النُّوْرِ اِلَى الظُّلُمٰتِ ۭ اُولٰۗىِٕكَ اَصْحٰبُ النَّارِ ۚ هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ﴿۲۵۷﴾ (البقرۃ:۲۵۵-۲۵۷)

لِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ۭ وَاِنْ تُبْدُوْا مَا فِيْٓ اَنْفُسِكُمْ اَوْ تُخْفُوْهُ يُحَاسِبْكُمْ بِهِ اللّٰهُ ۭ فَيَغْفِرُ لِمَنْ يَّشَاۗءُ وَيُعَذِّبُ مَنْ يَّشَاۗءُ ۭ وَاللّٰهُ عَلٰي كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ﴿۲۸۴﴾ اٰمَنَ الرَّسُوْلُ بِمَآ اُنْزِلَ اِلَيْهِ مِنْ رَّبِّهٖ وَالْمُؤْمِنُوْنَ ۭ كُلٌّ اٰمَنَ بِاللّٰهِ وَمَلٰۗىِٕكَتِهٖ وَكُتُبِهٖ وَرُسُلِهٖ ۣ لَا نُفَرِّقُ بَيْنَ اَحَدٍ مِّنْ رُّسُلِهٖ ۣ وَقَالُوْا سَمِعْنَا وَاَطَعْنَا ڭ غُفْرَانَكَ رَبَّنَا وَاِلَيْكَ الْمَصِيْرُ ﴿۲۸۵﴾ لَا يُكَلِّفُ اللّٰهُ نَفْسًا اِلَّا وُسْعَهَا ۭ لَهَا مَا كَسَبَتْ وَعَلَيْهَا مَا اكْتَسَبَتْ ۭ رَبَّنَا لَا تُؤَاخِذْنَآ اِنْ نَّسِيْنَآ اَوْ اَخْطَاْنَا ۚ رَبَّنَا وَلَا تَحْمِلْ عَلَيْنَآ اِصْرًا كَمَا حَمَلْتَهٗ عَلَي الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِنَا ۚ رَبَّنَا وَلَا تُحَمِّلْنَا مَا لَا طَاقَةَ لَنَا بِهٖ ۚ وَاعْفُ عَنَّا ۪ وَاغْفِرْ لَنَا ۪ وَارْحَمْنَا ۪ اَنْتَ مَوْلٰىنَا فَانْصُرْنَا عَلَي الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ ﴿۲۸۶﴾ (البقرۃ:۲۸۴-۲۸۶)

## بقیہ (ص6): درس قرآن

جاتی ہیں۔ اللہ پاک فرماتے ہیں کہ اے جن وانس! تمہیں پیدا کرکے میں تم سے کوئی اپنا نفع نہیں چاہتا کہ تم رزق پیدا کرو۔ یا کما کر لاؤ میرے لیے یا میری دیگر مخلوقات کیلئے۔ بے شک اللہ ہی ہے سب کو رزق دینے والا، زبردست قوتوں کا مالک ہے۔ اللہ پاک سے دعا ہے کہ اللہ پاک جیسے چاہتے ہیں ہم ایسے عبادت کرنے والے بن جائیں اور ہمیں اپنی رضا کے مطابق زندگی گزارنے کی توفیق بھی عطا فرمائیں۔

وآخر دعوانا الحمد للہ رب العالمین

## بقیہ (ص29): رشتہ نہ ملنے پر بھاوج کا دیور کے بیٹوں پر جادو

حصہ بن گئے ہیں اور برائی کا سونامی ہر سو پھیلتا چلا جا رہا ہے تو ہر کسی کو اپنی روحانی ڈھال کے طور پر روزانہ یہ دعا "لاحول لا ولا قوۃ الا باللہ" بطور تسبیح اکیس مرتبہ پڑھنی چاہیے تاکہ وہ حسد ونظر اور کاروباری بے برکتی اور جادوٹونہ سے بھی محفوظ رہ سکیں۔

# استخارے و خبر کے روحانی اعمال

## مرتب: اراکین روحانی علاج گاہ

### پوشیدہ بات معلوم کرنے کا مجرب عمل

چوری، گمشدہ اشیاء، چور کو خواب میں دیکھنا، کسی موذی بیماری کا معلوم کرنا، امتحان میں پاس یا فیل کا معلوم کرنا...... غرض ہر مقصد میں تیر کی طرح کام کرتا ہے۔

اِنَّمَآ اَمۡرُهٗۤ اِذَاۤ اَرَادَ شَیۡـًٔا اَنۡ یَّقُوۡلَ لَهٗ كُنۡ فَیَكُوۡنُ ﴿۸۲﴾

(یٰسٓ: ۸۲)

اپنے نام کے اعداد کے مطابق یا تین سو تیرہ (۳۱۳) بار پڑھ کر سو جائیں۔ اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھیں۔ ان شاء اللہ پہلی ہی رات میں سب کچھ نظر آئے گا۔

### دو راتوں کا استخارے والا عمل

شیخ العالمین حضرت مولانا محمد امان اللہ نقشبندی نور اللہ مرقدہٗ تحریر فرماتے ہیں کہ بعد نمازِ عشاء دو رکعت نفل بہ نیت استخارہ پڑھیں۔ سلام کے بعد اکتالیس (۴۱) مرتبہ سورۃ اذا جاء نصر اللہ (مکمل) پڑھیں اور پھر دعا مانگیں کہ ''یا الٰہی! میرا فلاں کام ہو جائے گا یا نہیں؟ یا پھر یہ کام کرنا بہتر ہے کہ نہیں؟'' اسی طرح پھر دوسری رات عشاء کی نماز پڑھ کر دو رکعت نماز نفل پڑھیں اور سورۃ کوثر اکتالیس (۴۱) مرتبہ پڑھ کر دعا مانگیں۔ ان شاء اللہ دو راتوں میں معلوم ہو جائے گا۔

### استخارہ

واجد رام پوری صاحب تحریر فرماتے ہیں کہ یہ استخارہ اکثر صحیح ثابت ہوا ہے، جب کسی مشکل کام کا نتیجہ معلوم کرنا ہو تو بہ نیت استخارہ یہ نقش سولہ (۱۶) لکھو اور جنگل میں جا کر ان کو زمین میں دفن کر دو اور اب یہ نقش دفن کرنے کے بعد ایک نقش لکھو اور جس خانے میں ۴۹۱ کا عدد ہے (دیکھو سطر ۳۔ خانہ ۳) اس میں عدد کے نیچے اپنا مقصد تحریر کرو۔ یہ خانہ بڑا بناؤ اور رات کو سوتے وقت یہ نقش یوں ہی کھلا ہوا اپنے سرہانے رکھ کر سو جاؤ۔ خدا چاہے تو سب حال معلوم ہوگا۔ اگر پہلے دن کوئی حال معلوم نہ ہو تو دوسرے دن سب عمل کرو اور بضرورت تیسرے دن کرو، سب حال عیاں ہوگا، کوئی دن تاریخ مقرر نہیں ہے۔

نقش یہ ہے:

۴۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۸۲ | ۴۸۵ | ۴۸۹ | ۴۷۵ |
| ۴۸۸ | ۴۷۶ | ۴۸۱ | ۴۸۶ |
| ۴۷۷ | ۴۹۱ | ۴۸۳ | ۴۸۰ |
| ۴۸۴ | ۴۷۹ | ۴۷۸ | ۴۹۰ |

### سورۂ قصص کی آیات سے استخارہ

وَرَبُّكَ یَخۡلُقُ مَا یَشَآءُ وَیَخۡتَارُ ؕ مَا كَانَ لَهُمُ الۡخِیَرَةُ ؕ سُبۡحٰنَ اللّٰهِ وَتَعٰلٰی عَمَّا یُشۡرِكُوۡنَ ﴿۶۸﴾ وَرَبُّكَ یَعۡلَمُ مَا تُكِنُّ صُدُوۡرُهُمۡ وَمَا یُعۡلِنُوۡنَ ﴿۶۹﴾ وَهُوَ اللّٰهُ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ؕ لَهُ الۡحَمۡدُ فِی الۡاُوۡلٰی وَالۡاٰخِرَةِ ۫ وَلَهُ الۡحُكۡمُ وَاِلَیۡهِ تُرۡجَعُوۡنَ ﴿۷۰﴾ (القصص: ۶۸-۷۰)

حضرت غلام سرور شباب صاحب مدظلہٗ تحریر فرماتے ہیں کہ کسی کام میں تشویش ہو اور اللہ کی رضا معلوم کرنا چاہتے ہوں یا مشورہ چاہتے ہوں یا کسی غائب اور گم شدہ کے حال سے باخبر ہونا چاہتے ہوں۔ تو عروج ماہ میں بعد نماز عشاء یا سونے سے قبل دو رکعت نفل برائے استخارہ کی نیت سے پڑھیں۔ اگر زیادہ نفل پڑھیں تو زیادہ افضل ہے۔ سلام پھیر کر بستر پر لیٹ جائیں اور قبلہ کی طرف رُخ کر کے سو جائیں۔ اور سونے سے قبل تین مرتبہ درود پاک پڑھ کر اِن آیات کی تلاوت شروع کریں اور مسلسل پڑھتے رہیں حتیٰ کہ اسی دوران نیند آ جائے۔ ان شاء اللہ نیند میں ہر بات معلوم ہو جائے گی۔

**نوٹ** درج بالا کسی بھی عمل کو کریں تو باوضو سوئیں۔ سونے والے کمرے میں کوئی بت نہ ہو۔ کوئی میوزک فلمیں ٹی وی نہ چلتا ہو۔

# قرآنی چہل کاف کے عامل بنیئں

چہل کاف سے جنات، جادو اور نظرِ بد کا علاج کرسکتا ہے۔ چہل کاف کے عامل اور اہلِ خانہ پر جادو اور سایہ اثر نہیں کرتا۔ اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے سب محفوظ رہتے ہیں بشرطیکہ وہ اجازت لیتے وقت پہلے سے جادو اور جنات کے مریض نہ ہوں۔ چہل کاف وہ عمل ہے جو عاملین میں بہت مقبول ہے۔ دنیا کا شاید ہی کوئی جائز کام ایسا ہو، جو اس عمل سے ممکن نہ ہو۔

## اجازت لینے کے فائدے

| | |
|---|---|
| ہر طرح کی بندش سے نجات | زبان بندی اور جدائی |
| ہر قسم کے جادو کا علاج | مختلف بیماریوں کا علاج |
| ہر طرح کے جنات سے نجات | تسخیر وشادی کے لئے |
| جگہ سے جادو جنات نکالنا | ہر مقصد کے لئے |

**اجازت کون لے؟** روحانی معالجین، مشائخ اور پیر حضرات، ایسے مریض جو عرصہ سے جادو اور جنات کی پکڑ میں ہوں اور نجات چاہتے ہوں اور ساتھ ہی اپنی اور اپنے گھر والوں کی جادو اور جنات سے حفاظت چاہتے ہوں، جادو جنات میں مبتلا افراد کا علاج کرنا چاہتے ہوں۔

**اجازت کے لیے اہلیت** اس عمل کا عامل ہر کوئی بن سکتا ہے۔ عمر کی کوئی قید نہیں۔ مرد وخواتین ...... دونوں عامل بن سکتے ہیں۔

**اجازت لینے کا طریقہ** اس عمل کی اجازت چونکہ نقد ہدیہ کے ساتھ مشروط ہے، اس لئے جو بھی اجازت لینا چاہے، وہ نقد ہدیہ ادا کرکے اجازت لے سکتا ہے۔

**ہدیہ: 4100 روپے ہے۔**

روحانی درسگاہ دار العمل چشتیہ لاہور پاکستان
0333-7772775 0309-7772775 042-35410586
ruhanidarsgah ruhanidarsgah97
darulamal.org/ruhanidarsgah, ruhanidarsgah@gmail.com

# عمل خزینۂ فتوحات

ہر حال میں فتح، ہر مقام پر فتح، ہر موقع پر فتح، ہر وقت فتح، ہر جگہ پر فتح، ہر مقصد میں فتح، ہر کام میں فتح، جی ہاں! یقینی فتح آپ کی امید، خیال، توقع، سوچ سے بڑھ کر فتح۔ عمل خزینۂ فتوحات سے بفضلِ خداوندی ہر قدم پر فتوحات کے دروازے کھلنا شروع ہوجاتے ہیں۔ عمل خزینۂ فتوحات کو پڑھنے سے ہر قسم کی چھوٹی، بڑی، نئی، پرانی، معمولی، سخت...... بندشیں اور رکاوٹیں ختم ہوجاتی ہیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| آپ کیا سیکھیں گے؟ | ہر مقصد، ہر میدان، ہر مقدمے میں فتح | بندش رشتہ | بندش دکان، بندش روزگار کیلئے |
| بندش صحت کیلئے | بندش سفر بیرون ملک | ہر قسم کی بندش کھولنے کا عمل | پریشانیوں سے نجات کیلئے |

**یہ عمل کن کے لئے ہے؟** کاروباری حضرات | دوکاندار | کھیل کے شوقین | مقابلہ جات میں حصہ لینے والے افراد | امتحانات میں حصہ لینے والے افراد

**کون عامل بن سکتا ہے؟** اس عمل کا ہر کوئی عامل بن سکتا ہے۔ عمر کی کوئی قید نہیں۔ مرد وخواتین...... دونوں عامل بن سکتے ہیں۔

**عمل کی فیس** اس عمل کے دو چلّے کروائے جاتے ہیں۔ اس عمل سے مکمل فیض یاب ہونے کے لیے چلّہ کشی لازمی ہے۔ صرف اجازت سے یہ عمل جاری نہیں ہوتا۔ دونوں چلوں کی تکمیل پر استعمال کی کاپی دی جائے گی۔

**ہدیہ: 3100 روپے**

روحانی درسگاہ دار العمل چشتیہ لاہور پاکستان
0333-7772775 0309-7772775 042-35410586
ruhanidarsgah ruhanidarsgah97
darulamal.org/ruhanidarsgah, ruhanidarsgah@gmail.com

# فتح نامہ مدور کا پیڈ

بحمداللہ تعالیٰ یہ "فتح نامہ" ایک آلِ نبی اولادِ علی سے حاصل ہوا ہے، فتح نامہ دیکھنے میں بہت سادہ لیکن تاثیر میں بے مثل ہے..........

## فتح نامہ کے طرق استعمال

شاہ صاحب نے "فتح نامہ" دیتے ہوئے فرمایا کہ اس کے 50 سے زائد فوائد ہیں، یہ ایک خوشبو ہے ایک نور ہے، جس کی مہک اور روشنی کا اندازہ نہیں کیا جا سکتا۔ چنانچہ چند فضائل و برکات آپ نے لکھ کر عطا فرمائے، جو درج کیے جاتے ہیں، آپ فرماتے ہیں کہ:

(01) جس کے پاس یہ فتح نامہ ہوگا وہ کبھی تنگ دست نہ ہوگا۔ (02) اس پر جادو کا اثر نہیں ہوگا۔ (03) جنات حملہ نہیں کر سکیں گے۔ (04) حادثات سے حفاظت ہوگی۔ (05) ہر دل عزیز ہوگا۔ (06) دشمن زیر ہوں گے۔ (07) لوگوں کے دھوکے اور مکر و فریب سے حفاظت ہوگی۔ (08) مرادیں پوری ہوں گی (09) زندگی سے رکاوٹیں ختم ہوں گی۔ (10) دشمنوں کی نظر و حسد سے حفاظت ہوگی۔ (11) بدخواہوں کی زبان، مخالفت سے بند ہوگی۔ (12) بے اولادوں کو اولاد نصیب ہوگی (13) مصیبتوں کا توڑ ہے۔ (14) خوش قسمتی کی چابی ہے۔ (15) سیدھے بازو پر باندھنے سے کاروبار میں برکت ہوگی۔ (16) حکام و صاحبانِ اقتدار کی تسخیر حاصل ہوگی۔ (17) جس لڑکی کے رشتوں میں رکاوٹ ہو، وہ "فتح نامہ" سامنے رکھ کر 7 مرتبہ آیتِ نجات پڑھا کرے، رکاوٹ ختم ہوگی اور اللہ تعالیٰ کے حکم سے اچھی جگہ رشتہ ہو جائے گا۔ (18) جناتی دوروں کو بند کرنے کیلئے لکھ کر گلے میں ڈالا جائے اور روزانہ 40 مرتبہ آیتِ نجات پڑھ کر دم کی جائے۔ (19) دولت و مالداری کیلئے "فتح نامہ" لکھ کر پاس رکھیں اور روزانہ 41 بار پڑھ کر اس فتح نامہ پر دم کیا کریں۔ (20) پسند کی شادی کیلئے لاجواب ہے، فتح نامہ کے نیچے طالب و مطلوب کا نام لکھ کر طالب کو پہنائیں۔ (21) جنات کی حاضری والے مریض کو دکھانے سے حاضری بند ہوگی۔ (22) جس گھر میں چسپاں ہو وہاں چور و جنات داخل نہ ہو سکیں گے۔ (23) چاندی کی انگوٹھی میں پہننے سے تسخیر حاصل ہوگی۔ (24) کینسر کے مرض میں مبتلاء شخص کیلئے چاندی پر گولائی میں کندہ کروائیں اور اسے پانی میں ڈال کر مریض کو اس کا پانی پلائیں، ان شاء اللہ عزوجل شفاء حاصل ہوگی۔ (25) یہ تعویذ سلاطین ہے، بادشاہِ وقت پہنے تو رعایا اطاعت کرے۔ (26) لوہے کے کڑے پر فتح نامہ اور اس کے نیچے طالب و مطلوب کا نام لکھوا کر گھر میں رکھیں۔ ان شاء اللہ عزوجل مطلوب عشق میں بے قرار ہوگا۔ (صرف جائز محبت کیلئے اجازت ہے)۔ (27) قیدی قید سے رہائی کیلئے پہن کر روزانہ 70 مرتبہ آیتِ نجات کا ورد کرے رہائی پائے گا۔ (28) عورت سونے کی انگھوٹی میں بنوا کر پہنے، تو شوہر کی نظر میں مقبول و محبوب ہوگی، علاوہ ازیں جنات و شیاطین سے بھی حفاظت ہوگی۔ نوٹ: مرد چاندی کی انگھوٹی میں بنوائیں۔ (29) نظر بد کیلئے پہننا اور لکھ کر پلانا مفید ہے۔ (30) بھاگے ہوئے کو بلانے کیلئے مطلوب کا نام مع والدہ کے لکھیں اور ہوا میں لٹکائیں، ان شاء اللہ عزوجل بے چین و بے قرار ہو کر لوٹے گا، غائب ہو تو حاضر ہوگا۔ (31) کسی بڑی مہم کو سر کرنے کیلئے پہنیں اور آیتِ نجات روزانہ 7 بار پڑھیں۔ (32) ادائیگی قرض کیلئے پہنیں اور آیتِ نجات صبح و شام 11 بار پڑھیں۔ (33) روحانی ترقی اور آیتِ نجات کا دم جاری کرنے کیلئے نوچندی جمعرات کو فتح نامہ لکھ کر آیتِ نجات کو 1100 بار پڑھا جائے۔ (34) عروج لازوال کیلئے فتح نامہ پہن کر آیتِ نجات ہمیشہ کم از کم صبح و شام 7 بار ورد میں رکھی جائے۔ (35) شفاء امراض کیلئے بے حد مؤثر ہے، لکھ کر پانی میں گھول کر پلایا کریں۔ (36) فتوحات و نصرت کیلئے بے مثال ہے، چاہئے کہ فتح نامہ پہنیں اور آیتِ نجات صبح شام 3، 3 بار پڑھیں۔ حقیقت یہ ہے اس فتح نامہ میں جملہ مسائل کا حل ہے۔

**فتح نامہ مدور کا پیڈ، فتح نامہ کے پیڈ میں تقریباً 600 یا 800 دم شدہ تعویذات ہوں گے۔**

**پیڈ کا ہدیہ: 800 روپے، نصف پیڈ کا ہدیہ: 450 روپے علاوہ ڈاک خرچ ہے۔**



# روحانی بخور: واپسی سحر

ہدیہ: 1000 روپے

جب سحر مسلسل کا معاملہ ہو تو مریض علاج کرواتا رہتا ہے اور دشمن وار کرتا رہتا ہے۔ اس طرح مریض کی حالت مکمل ٹھیک نہیں ہو پاتی۔ سحر کے اثرات نئے ہوں یا پرانے...... معمولی ہوں یا بہت ہی زیادہ...... کسی ایک شخص پر ہوں یا پورے خاندان پر...... انسان پر ہوں یا پھر کاروبار، دکان، مکان یا کسی بھی چیز پر، ایسی صورت میں دشمنوں کے اعمال ان پر واپس کر دینا ایک مجرب طریقہ ہے۔ کسی بھی جگہ اور فرد پر سے جادو کو کرنے اور کروانے والے پر واپس کرنے کے لیے ماہر عاملین کے خاص دم سے تیار شدہ روحانی بخور برائے واپسی سحر کو استعمال کریں اور فائدہ اٹھائیں۔

جیسا بھی اور جتنا بھی پرانا جادو ہو، اس روحانی بخور کو استعمال کرنے سے جادو کرنے اور کروانے والے پر واپس جانا شروع ہو جاتا ہے۔ شرط صرف یہ ہے کہ جادو کے اثرات بھی زیادہ ہوں کیونکہ معمولی اثرات میں جادو کی واپسی بھی معمولی ہوتی ہے اور بعض اوقات پتہ بھی نہیں لگتا۔ روحانی بخور برائے واپسی سحر کو مستقل استعمال کیا جائے تو کچھ عرصہ بعد جب بھی جادو آئے گا، وہ خود بخود کرنے اور کروانے والے پر واپس ہو جائے گا۔

عاملین کے لیے زیادہ تعداد میں لینے پر خاص رعایت۔ اعتماد سے اپنے مریضوں کو استعمال کروائیں۔





# روحانی آب شفاء برائے واپسی سحر

ہدیہ: 150 روپے

جب سحر مسلسل کا معاملہ ہو تو مریض علاج کرواتا رہتا ہے اور دشمن وار کرتا رہتا ہے۔ اس طرح مریض کی حالت مکمل ٹھیک نہیں ہو پاتی۔ سحر کے اثرات نئے ہوں یا پرانے...... معمولی ہوں یا بہت ہی زیادہ...... کسی ایک شخص پر ہوں یا پورے خاندان پر...... انسان پر ہوں یا پھر کاروبار، دکان، مکان یا کسی بھی چیز پر، ایسی صورت میں دشمنوں کے اعمال ان پر واپس کر دینا ایک مجرب طریقہ ہے۔ کسی بھی جگہ اور فرد پر سے جادو کو کرنے اور کروانے والے پر واپس کرنے کے لیے ماہر عاملین کے خاص دم سے تیار شدہ روحانی آب شفاء برائے واپسی سحر کو استعمال کریں اور فائدہ اٹھائیں۔

جیسا بھی اور جتنا بھی پرانا جادو ہو، اس روحانی آب شفاء کو استعمال کرنے سے جادو کرنے اور کروانے والے پر واپس جانا شروع ہو جاتا ہے۔ شرط صرف یہ ہے کہ جادو کے اثرات بھی زیادہ ہوں کیونکہ معمولی اثرات میں جادو کی واپسی بھی معمولی ہوتی ہے اور بعض اوقات پتہ بھی نہیں لگتا۔ روحانی آب شفاء برائے واپسی سحر کو مستقل استعمال کیا جائے تو کچھ عرصہ بعد جب بھی جادو آئے گا، وہ خود بخود کرنے اور کروانے والے پر واپس ہو جائے گا۔

عاملین کے لیے زیادہ تعداد میں لینے پر خاص رعایت۔ اعتماد سے اپنے مریضوں کو استعمال کروائیں۔

روحانی دکان دارالعمل چشتیہ لاہور پاکستان
darulamal.org/ruhanishop, ruhanishop@gmail.com
ruhanishop
0346-4312272
042-35410586
ruhani.shop ruhani-shop
0320 0334 4312272

# تعویذ ہشت سلام

## ہشت سلام کے تعویذ کے متعدد فوائد المنجیات میں ذکر کئے گئے ہیں۔

حصار... جادو جنات بندش نظر بد کے علاج.... سفلی عمل کی کاٹ... بھان متی کے عمل کی کاٹ... مہلک امراض سے شفاء... گھر میں اتفاق و اتحاد... تسخیر و فتوحات.... فروانی مال و رزق.. برکتِ دکان و مکان وغیرہ کثیر مسائل کے حل میں مؤثر ہے۔

## تعویذ ہشت سلام کے طرق استعمال

**شفاءِ امراض کیلئے** یہ تعویذ جملہ امراض بلکہ لاعلاج امراض کیلئے انتہائی مؤثر و مفید ہے۔

**عمل کی ترکیب** 11 مرتبہ ہشت سلام مع آیت نجات پڑھ کر دم کرنے کے بعد اس تعویذ کو پانی کی بوتل میں ڈال کر مریض کو اس کا پانی پلایا جائے، ایک تعویذ کا پانی دس دن چلانا ہے۔ کم از کم چالیس دنوں تک مریض کو اس تعویذ کا پانی پلایا جائے، اللہ کی رحمت سے مریض مکمل صحت یاب ہوگا۔ المنجیات میں لکھنے کی ترکیب دی گئی ہے لیکن اگر پرنٹڈ تعویذات بھی دم کر کے استعمال کئے جائیں تو مکمل فائدہ ہوگا۔

**گھر دکان، وغیرہ سے جنات و بندش کے اثرات زائل کرنے کیلئے** تعویذ پر 21 مرتبہ ہشت سلام مع آیت نجات پڑھ کر دم کریں، اس کے بعد تعویذ کو پانی میں ڈال کر اس پانی سے متاثرہ مقام پر چھڑکاؤ کریں، یہ عمل گیارہ دن کریں، بعدہ ایک تعویذ لکھ کر فریم کروا کر متاثرہ مقام پر لگائیں۔ یہ عمل جادو کے اثرات زائل کرنے کیلئے بھی کیا جا سکتا ہے، لیکن اس کی کم سے کم مدت 40 دن ہے۔

**گھر میں اتفاق و اتحاد کیلئے** جن گھروں میں نااتفاقیاں بہت زیادہ ہوں، بات بات پر جھگڑے ہوجاتے ہوں، وہاں تعویذ ہشت سلام لکھ کر لگا دیا جائے علاوہ ازیں گھر میں استعمال ہونے والے آٹا، نمک چینی پر 120 مرتبہ یا ودود.......... 21 مرتبہ ہشت سلام مع آیت نجات .......... اول و آخر 3،3 بار درودِ براہیمی پڑھ کر دم کر دیں، ان شاء اللہ عزوجل آپس میں خوب محبت و الفت و اتحاد کی فضاء قائم ہوگی۔

**نوٹ** سارا آٹا، چینی، نمک سامنے رکھنا ضروری نہیں بلکہ یہ اشیاء تھوڑی تھوڑی لے کر ان پر پڑھائی کرنے کے بعد دوبارہ انہیں میں ملا دیا جائے۔

**وباؤں سے حفاظت کیلئے** جملہ وباؤں سے حفاظت کیلئے گھر کے دروازے پر لکھ کر لگائیں، وبائی مرض لگنے کی صورت میں لکھ کر پلائیں، ان شاء اللہ عزوجل فوری شفاء حاصل ہوگی۔

**سفر میں سلامتی کیلئے** سفر پر نکلتے وقت دو رکعت نفل ادا کر کے تعویذ ہشت سلام اپنے پاس رکھ لیں، ان شاء اللہ عزوجل سفر خیر و عافیت سے گزرے گا، حادثات و نقصان سے حفاظت رہے گی۔

**سامان کی حفاظت کیلئے** لکھ کر سامان میں رکھنے سے سامان چوری سے محفوظ رہے گا۔

**کھیتی کی حفاظت کیلئے** لکھ کر بانس میں لگا کر بانس کھیت کے درمیان میں گاڑ دیا جائے، ان شاء اللہ عزوجل کھیتی ہر نقصان سے محفوظ رہے گی۔

علاوہ ازیں اس کے متعدد فوائد اور ہیں، اب یہ عاملین کی صوابدید پر موقوف ہے، اپنے تجربہ کے مطابق استعمال فرمائیں۔

یہ پیڈ عاملین اور بالخصوص روحانی علاج کرنے والوں کیلئے بنائے گئے ہیں۔ تعویذِ ہشت سلام کے تمام پیڈ زدم شدہ ہوں گے۔

ایک پیڈ میں تقریباً 200 یا 400 تعویذات ہوں گے۔ ایک پیڈ کا ہدیہ: **800** روپے، نصف پیڈ کا ہدیہ: **450** روپے علاوہ ڈاک خرچ ہے۔

# اصلاح و محبت کے عملیات

مرتب: اراکین روحانی علاج

## عمل برائے اصلاح ذات البین

اس آیت کو حلوے پر لکھیں۔ مگر قلم روشنائی سے آلودہ نہ ہو صرف اس کی نوک سے نشان ہوتا جائے۔

وَنَزَعْنَا مَا فِيْ صُدُوْرِهِمْ مِّنْ غِلٍّ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهِمُ الْاَنْهٰرُ ۚ وَقَالُوا الْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ هَدٰىنَا لِهٰذَا ۟ وَمَا كُنَّا لِنَهْتَدِيَ لَوْلَآ اَنْ هَدٰىنَا اللّٰهُ ۚ لَقَدْ جَآءَتْ رُسُلُ رَبِّنَا بِالْحَقِّ ؕ وَنُوْدُوْٓا اَنْ تِلْكُمُ الْجَنَّةُ اُوْرِثْتُمُوْهَا بِمَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ﴿۴۳﴾

(الاعراف:۴۳)

پھر وہ حلوہ ان لوگوں کو کھلا دیں۔ جن میں بغض و عناد پیدا ہو رہا ہو۔

## محبوب کو محبت میں دیوانہ و عاشق بنانا

عامل کامل حضرت حافظ جمیل احمد جمیل رحمۃ اللہ علیہ تحریر فرماتے ہیں کہ عجیب پر تاثیر عمل ہے۔ اگر کوئی کسی کو اپنی محبت میں دیوانہ و عاشق بنانا چاہے تو اس عزیمت ''دختر ابلیس'' کو لکھے اور نقش دو الکتابت لکھے، مربع و مثلث بھی لکھ سکتے ہیں، جلدی کیلئے مثلث استعمال میں لائیں اور سہولت کیلئے ذوالکتابت یا مربع سے کام لے۔ دو نقش تیار کرے، ایک داہنے بازو میں باندھے اور فلیتہ بنا کر چراغ نو میں جلائے اور چراغ کا منہ خانہ مطلوب کی طرف کر کے جلائے اور طالب بھی اپنا منہ خانہ مطلوب کی طرف کر کے بیٹھے اور عزیمت پڑھتا رہے۔ تین یا سات روز فلیتہ جلائے۔ ۲۰ منٹ بعد نماز عشاء۔ وہ عزیمت یہ ہے کہ ۷۸۶ عَزَمْتُ عَلَيْكُمْ يَآ اَيُّهَا الشَّيْطَانُ وَوَسْوَاسٌ عَلَيْكُمْ بِاَصْحَابِ السِّحْرِ وَالْوَسْوَاسِ وَاَهْلِ فَسَادٍ وَمِنْ جُنُوْدِ اِبْلِيْسَ وَبِعَظْمَتِهٖ كَلَامٌ عَلَيْهِ وَبِحَقِّ بِنْتِ اِبْلِيْسَ الَّذِيْ يَا مِيْكَائِيْلُ هَارُوْتُ وَمَارُوْتُ وَعَزَمْتُ عَلَيْكُمْ عَلَيْهِ وَ مَنْ تَحْتَ اِذَا ذَالِكَ وَ جَمِيْعُ جُنُوْدِكَ وَ فُوْدُ اَرْوَاحِ الْمُسْلِمِيْنَ بِحَقِّ هٰذِهِ الْاَسْمَاءِ الْعِظَامِ الْمُبَارَكَاتِ الْمُسْتَجَابَاتِ يَآ اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ۔

نقش ذوالکنات یہ ہے:

| | | | |
|---|---|---|---|
| عزمت علیکم یاایھا الشیطان و الوسواس علیکم باصحاب السحر و الوسواس واھل فساد ۲۲۲۵ | ومن جنود ابلیس و بعظمتہ کلام علیہ و بحق بنت ابلیس الذی یا میکائیل ھاروت و ماروت ۴۴۷۷ | وعزمت علیکم علیہ ومن تحت اذا ذالک جمیع جنودک وفود ۴۲۱۳ | ارواح المسلمین بحق ھذہ الاسماء العظام المبارکات المستجابات یاارحم الراحمین ۴۵۰۶ |
| ۴۲۱۴ | ۴۵۰۵ | ۲۲۲۶ | ۴۴۷۶ |
| ۴۵۰۴ | ۴۲۱۱ | ۴۴۷۹ | ۲۲۲۷ |
| ۴۴۷۸ | ۲۲۲۸ | ۴۵۰۳ | ۴۲۱۲ |

## بدزبانی دور کرنا

اگر کسی شخص کا اخلاق درست نہ ہو، ہر وقت بدزبانی کرتا رہتا ہو تو ہر روز اکتالیس (۴۱) مرتبہ سورۂ فاتحہ پڑھ کر پانی پر دم کرے اور یہ دم کیا ہوا پانی اس کو پلا دے، چالیس (۴۰) یوم تک بلاناغہ یہ عمل کرے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ اس کی بدزبانی کی عادت جاتی رہے گی۔ وہ راہ راست پر آجائے گا۔ اس میں ضبط و برداشت کی صلاحیت پیدا ہوگی، کسی کے ساتھ بداخلاقی سے پیش نہ آئے گا۔

اراکین روحانی علاج گاہ

# شرفِ قمر کے اعمال

| ابتداء | خاتمہ |
|---|---|
| 23-09-21<br>21:33 | 23-09-21<br>23:31 |

## محبوب کی محبت کو حاصل کرنا

اگر کوئی شخص کسی کی محبت حاصل کرنا چاہتا ہو تو گیہوں کے اکتالیس (۴۱) دانے لے اور ہر ایک دانے پر سورۂ یٰسین ایک مرتبہ پڑھ کر دم کرے۔ پھر مطلوب کے بغیر دھلے ہوئے کپڑے میں اس گیہوں کو لپیٹ کر کسی پھل دار درخت کی جڑ میں دبا دیں۔ ان شاء اللہ مطلوب کے دل میں طالب کی محبت پیدا ہوگی۔

اگر یہ عمل دوسروں کے لئے کیا جائے تو مطلوب کے بغیر دھلے ہوئے کپڑوں پر یہ عبارت لکھیں ”الحب فلاں ابن فلاں علیٰ حب فلاں ابن فلاں“۔ پہلے مطلوب اور اس کی ماں کا نام لکھیں، بعد میں طالب اور اس کی ماں کا نام اور اس کپڑے میں گیہوں لپیٹ کر پھل دار درخت کی جڑ میں دبا دیں۔

## کثیر الفوائد لوح شرف قمر

پیر صوفی غلام سرور شباب صاحب مدظلہٗ تحریر فرماتے ہیں کہ روزمرہ امور میں کامیابی اور ان کے چلتے رہنے کے لئے بہت مؤثر ہے۔ ہر ماہ شرف قمر یا اوج قمر کے وقت یہ لوح تیار کی جاتی ہے۔ کسی بھی مقصد کے لئے تیار کی جاسکتی ہے۔

### لوح شرفِ قمر

| آلمر | نۤ طسم | حمعسق |
|---|---|---|
| ۲۴۳ | ۲۳۶ | ۲۲۹ |
| ۱۹۴ | ۳۱۳ | نافعِ |

# ہبوطِ قمر کے اعمال

اراکین روحانی علاج گاہ

| ابتداء | خاتمہ |
|---|---|
| 10-09-21<br>14:26 | 10-09-21<br>16:07 |

## زبان بندی کیلئے

صاحب در مکنون تحریر فرماتے ہیں کہ جو اس دعا کو ہبوط قمر کے وقت میں لکھ کر اپنے پاس رکھے۔ اس کے حق میں مردوں، عورتوں اور بدگولوگوں کی زبان بند رہے گی اور وہ کبھی حامل دعا کے خلاف نہ بولیں گے۔

عقدت لسان کل متکلم من اللبس من انثی وذکر من بنی ادم وبنات حوا عن حامل ھذ االاسماء فھم لا یتکلمون بحق سوسم سوسم جوسم حوسم دوسم دوسم بواسم نکھوب حیات یتحمل برکات عقدت عقد اللسان بحق قول لا الہ اللہ ھذا یوم لاینطقون ولا یوذن لھم فیعتذزون وبحق قولہ لا یتکلمون من اذن لہ الرحمن وقال صوابا وبقولہ صم بکم عمی فھم لاینطقون بسم اللہ امکشا بسم اللہ اخرسنا بسم اللہ اعمنا بسم اللہ عقدنا السنہ السوء الم طس طسم لھم لا یتکلمون طس طسم فھم لا ینطقون الم طس طسم فھم لا یبصرون طس طسم ان ھم الا کا الانعام بل ھم اضل سبیلا شاھت الوجوہ شاھت الوجوہ وجعلنا من بین ایدیھم سدا ومن خلفھم سدا فاغشیناھم فھم لا یبصرون کھیعص حم حمعسق بل ھو قراٰن مجید فی لوح محفوظ۔

# لوح خاص برائے دفع مشکلات

## عطارد، زحل، تسدیس کے خاص وقت کا ایک خاص روحانی تحفہ

مولانا حکیم سلیم اللہ ظفر

مشکلات تھوڑی ہوں یا زیادہ، مشکلات چھوٹی ہوں یا بڑی، مشکلات معمولی ہوں یا ہر طرف سے گھیراؤ کیے ہوئے ہوں، مشکلات کا تعلق ماضی سے ہو یا حال اور مستقبل سے، مشکلات خواہ کیسی ہی ہوں، مشکلات تو مشکلات ہی ہوتی ہیں۔ اللہ پاک اپنے تمام بندوں کی ہر قسم کی مشکلات کو دور اور ختم فرمائے۔ آمین ثم آمین۔ یہ لوح خاص لاکھوں فوائد کی حامل ہے۔ اللہ کے فضل و کرم سے ہر قسم کی مشکلات کو دنوں میں بلکہ گھنٹوں اور منٹوں میں ختم کرنے والی، مشکلات سے چھٹکارا دلانے والی، مشکلات سے جان چھڑانے والی، مشکلات کو آسانیوں اور سہولتوں میں تبدیل کرنے والی، مشکلات سے نجات دلانے والی، مشکلات سے محفوظ رکھنے والا ایک بے مثال اور لاثانی روحانی تحفہ ہے۔ ”بفضل خدا“ اس لوح کو پہننے سے، اس لوح کو پاس رکھنے سے، اس لوح کو پرس یا بٹوہ میں رکھنے سے، اس لوح کو تجوری اور گلہ میں رکھنے سے، اس لوح کو مکان یا بلڈنگ میں لگانے سے، اس لوح کو دکان، مارکیٹ، فیکٹری، کارخانے میں لگانے سے، اس لوح کو آفس میں لگانے سے، اس لوح کو گاڑی میں لگانے سے، اس لوح کو سکول، کالج، اکیڈمی، یونیورسٹی میں لگانے سے، اس لوح کو ہر قسم کی مشینری پر لگانے سے وہ شخص، دکان، مکان، کوٹھی، مارکیٹ، آفس، گاڑی الغرض ہر ایک چیز، ہر وقت، ہر قسم کی مشکلات سے باذن اللہ محفوظ و مامون رہے گی۔

### لوح دفع مشکلات بنانے کا وقت

عطارد، زحل، تسدیس کا وقت مورخہ 4 ستمبر بروز ہفتہ کو دوپہر 12 بج کر 37 منٹ پر شروع ہوگا اور 5 ستمبر بروز اتوار کو رات 12 بج کر 43 منٹ پر اختتام پذیر ہوگا۔

### لوح بنوانے کے لئے رابطہ

جو دوست واحباب خدانخواستہ کسی بھی مشکل میں ہیں وہ اس موقع سے بھرپور فائدہ اٹھائیں۔ اپنے لئے لوح خاص بنوائیں اور اگر آپ کے رشتہ داروں، عزیزوں، دوستوں، محلے داروں، جان پہچان والوں میں سے کوئی بھی کسی بھی قسم کی مشکل میں ہے تو اس کی ضرور بالضرور رہنمائی کریں۔ لوح خاص بنوانے کیلئے اس موبائل نمبر پر رابطہ فرمائیں۔ 0334-4312272

### لوح خاص کا ہدیہ

زعفران سے تیار کردہ لوح خاص کا ہدیہ: **1300** روپے

۷۸۶

جبرائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| امن یجیب المضطر اذا دعاہ ویکشف السوء | حسبی اللہ لا الہ الا ھو علیہ توکلت وھو رب العرش العظیم | لا الہ الا انت سبحانک انی کنت من الظالمین | سہل یا الٰہی کل صعب بحرمت سید الابرار سہل |
| ۲۳۷۵ | ۱۶۹۷ | ۲۴۹۳ | ۳۰۹۷ |
| ۱۶۹۶ | ۲۳۷۲ | ۴۰۰۰ | ۲۴۹۴ |
| ۳۰۹۹ | ۲۴۹۵ | ۱۶۹۵ | ۲۳۷۳ |

# ادارہ
# حضیض زہرہ کے خاص اعمال

حضیض زہرہ: 27 اکتوبر 12:10 تا 28 اکتوبر 11:56

## دشمنی کروانے کے لیے

(جن کے درمیان دشمنی کرانی ہو ان) دونوں کے بال لے اور سات بنولے لے کر ہر ایک پر ایک بار سورۂ زلزال دونوں کے نام اور دونوں کے ماں باپ کے نام لے کر پڑھ کر آگ میں ڈال دے۔ ناجائز موقع میں دشمنی کرانے والا سخت گنہگار ہوگا اور دنیا میں کسی مصیبت کا جلد شکار ہوگا۔

## مجمع میں تفریق

وَقَالَتِ الْيَهُوْدُ يَدُ اللّٰهِ مَغْلُوْلَةٌ ؕ غُلَّتْ اَيْدِيْهِمْ وَلُعِنُوْا بِمَا قَالُوْا ۘ بَلْ يَدٰهُ مَبْسُوْطَتٰنِ ۙ يُنْفِقُ كَيْفَ يَشَآءُ ؕ وَلَيَزِيْدَنَّ كَثِيْرًا مِّنْهُمْ مَّاۤ اُنْزِلَ اِلَيْكَ مِنْ رَّبِّكَ طُغْيَانًا وَّ كُفْرًا ؕ وَاَلْقَيْنَا بَيْنَهُمُ الْعَدَاوَةَ وَالْبَغْضَآءَ اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ ؕ كُلَّمَاۤ اَوْقَدُوْا نَارًا لِّلْحَرْبِ اَطْفَاَهَا اللّٰهُ ۙ وَيَسْعَوْنَ فِى الْاَرْضِ فَسَادًا ؕ وَاللّٰهُ لَا يُحِبُّ الْمُفْسِدِيْنَ ﴿۶۴﴾ (المآئدۃ:۶۴)

جب کوئی مجمع ناجائز غرض پر متفق ہو جائے اور ان میں تفریق منظور ہو تو ان میں جو سب سے بڑی عمر کا آدمی ہو اور جو سب سے چھوٹی عمر کا آدمی ہو ان دونوں کے تھوڑے تھوڑے بال لے کر ان کو آگ میں خاکستر کر لو، پھر یہ آیات کسی بڑے پاک برتن میں لکھ کر اور اس کو برگ حرمل کے عرق سے دھو کر وہ پانی اور وہ راکھ اس مقام میں ڈال دو۔ ان شاء اللہ تعالیٰ پھر ہرگز ہرگز ان میں اجتماع نہ ہوگا۔

## بغض میں مجرب

سورۂ تبت بغیر بسم اللہ کے نمک و سرسوں و موے ہر دو کس لے کر اکیس (۲۱) مرتبہ پڑھے اور ہر چیز پر علیحدہ علیحدہ پڑھے اور ہر بار دونوں کا نام لے جن میں عداوت کرانی ہو، عداوت جانی ہو جاوے۔ غیر محل شرعی میں نہ کرے۔

## جدائی

درمیان دو قبروں کے بیٹھ کر یہ آیت وَاَلْقَيْنَا بَيْنَهُمُ الْعَدَاوَةَ الخ پڑھے اور یہ نقش اس آیت کا روبرو رکھے، جدائی ہو۔ وہ نقش یہ ہے:

| | | | |
|---|---|---|---|
| والقينا | بينهم | العداوة | والبغضاء |
| بينهم | العداوة | والبغضاء | الی |
| العداوه | والبغضاء | الی | یوم |
| البغضاء | الی | یوم | القیامة |

# ادارہ
# ہبوط شمس کے دو خاص اعمال

ہبوط شمس: 11 اکتوبر 07:31 تا 12 اکتوبر 07:46

## معزولیٔ حاکم ظالم

سورۂ الرعد (پ:۱۳) کو کسی بڑی نئی رکابی پر شب میں لکھ کر آبِ باراں سے دھو کر شب تاریک میں اس پانی کو حاکم ظالم کے دروازے پر چھڑک دے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ اسی روز معزول ہو جاوے گا۔

*.............*.............*.............*

## پراگندگی حکومت

جو شخص سورۂ الرعد (پ:۱۳) کو عشاء کے بعد اندھیری رات میں آگ کی روشنی میں لکھ کر اسی وقت بادشاہ ظالم یا حاکم ظالم کے دروازہ پر ڈال آوے، اس کی رعایا اور لشکر اس سے برگشتہ ہو جاویں اور کوئی اس کا کہنا نہ مانے اور اس کا دل خوب تنگ ہو۔

# گھر کی روحانی صفائی کب ضروری ہوتی ہے

جادو جنات نظر بد کے نحس اثرات کی وجہ سے گھر جہنم بنے ہوئے ہیں۔ خوشیوں کی جگہ غموں، صحتوں کی جگہ بیماریوں، محبتوں کی جگہ نفرتوں نے ڈیرے ڈالے ہوئے ہیں۔ اس طرح کی بہت ساری دیگر علامات سخت اور شدید اثرات کی نشانیاں ہیں اگر آپ کے گھر میں یہ مسائل ہیں تو اپنے گھر کو روحانی طور پر چیک کروائیے اور صاف کروائیے۔ اپنے گھر، اپنی رہائش کی روحانی صفائی، روحانی حفاظت، روحانی حصار کیلئے رابطہ کیجئے۔ گھر میں اثرات ہونے کی چند علامات درج ذیل ہیں:

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| گھر میں بے سکونی | گھر میں بے چینی | گھر میں غصہ آنا | گھر میں بے آرامی | گھر میں نا اتفاقی | گھر میں لڑائی جھگڑے | گھر میں بے برکتی |
| گھر میں نقصانات | گھر میں نحوست | گھر میں خوف آنا | گھر میں وحشت | گھر میں دباؤ | گھر میں بدبو | گھر میں خون کے چھینٹے |
| گھر میں پانی کے چھینٹے | گھر میں تیل کے چھینٹے | گھر میں کیڑے زیادہ ہونا | گھر میں زہریلے جانور | گھر سے چیزیں غائب | گھر سے چیزیں گم | گھر میں کچا گوشت ملنا |
| گھر سے تعویذ نکلنا | گھر سے سوئیاں نکلنا | گھر سے ہڈیاں نکلنا | گھر میں پتھر گرنا | گھر میں کپڑے کٹنا | گھر میں چیزیں خراب ہونا | گھر سے مختلف آوازیں آنا |
| گھر سے ہنسنے کی آواز آنا | گھر سے رونے کی آواز آنا | گھر میں چلنے کی آواز آنا | گھر میں دروازے بجنا | گھر میں لائٹ خود بند ہونا | گھر کا فروخت نہ ہونا | اور بہت سی علامات |

اہل لاہور اور اس کے مضافات کے لئے دارالعمل چشتیہ کی روحانی علاج گاہ نے گھروں کی روحانی صفائی کیلئے باقاعدہ روحانی علاج کے ماہرین کی ٹیم تشکیل دے دی ہے۔ جو ہر ہفتے میں 2 دن (ہفتہ اور اتوار) اسی خدمت پر مامور رہیں گے۔ اگر خدانخواستہ آپ کے گھر یا رہائش میں اثرات ہیں تو آپ پورے اعتماد سے رابطہ فرمائیں۔ تاکہ آپ لوگوں کو مشکلات سے نجات مل سکے۔



# لوح برج سنبلہ حاکم سیارہ عطارد

یہ لوح ان تمام افراد کیلئے مؤثر ہے جن کی تاریخ پیدائش 24 اگست تا 23 ستمبر ہے یا جن افراد کا نام ان حروف (پ، غ) سے شروع ہوتا ہے۔

منسوبی اسماء: (یاعلی یاعظیم) جو روزانہ ورد کئے جائیں گے۔

**صدقات:** کھچڑی مونگ، کپڑا سبز، روغن زرد، گل کینر زرد وغیرہ۔

## اوقات صدقہ اور لوح پہننے کا وقت

بدھ کو دو گھنٹہ بعد طلوع آفتاب

## خواص لوح سنبلہ

قدیم حکماء فرماتے ہیں کہ

اس لوح کے حاملین کے اندر کنوار پن کی فطرت پیدا ہو جاتی ہے۔ ہمدردی، امور خانہ داری میں سلیقہ اور ہنر مندی، مقبولیت، آرٹ میں مہارت اور زمین کی کاشت میں کامیابی حاصل کرنے والوں کو اس لوح کی تاثیر سے فیض ملتا ہے۔ نیز یہ لوح ان لوگوں کو بھی فائدہ دیتی ہے۔ جن کو امراض معدہ اور نظام ہضم کی تکالیف ہمیشہ ستاتی ہو اور علاج کوئی فائدہ نہ کرتا ہو۔ علاوہ ازیں وہ لوگ بھی اس لوح سے فیض حاصل کر سکتے ہیں۔ جو معاملات کی تفصیل تیار کرنے اور بتانے میں غلطیاں کر جاتے ہیں۔ یا جو فطرتاً کمرشل کاموں میں کمزور ہیں یا بدقسمت ہیں۔ اگر یہ لوح مکان ر دفتر ر دکان وغیرہ کی بنیاد میں رکھی جائے تو مکان ر دفتر ر دکان آگ لگنے اور گرنے سے محفوظ رہے۔ اس لوح کے حاملین زندگی میں اعلیٰ کامیابیاں حاصل کرتے ہیں۔ اور بدقسمتی کے اثرات ان سے دُور ہو جاتے ہیں۔ نیز سنبلی لوح ہر اس شخص کو بھی مفید ہے جو لوگوں سے دھوکا کھا سکتا ہے اور ہمیشہ نقصان اُٹھاتا ہے۔ مستقبل کی حفاظت لوح سنبلہ سے ہی ہو سکتی ہے یہ لوح ان لوگوں کو بھی فائدہ دے گی۔ جو دوسروں کی ہمدردی چاہتے ہیں، گھریلو انتظام کو اپنے ہاتھ میں لینا چاہیں یا آرٹ میں مشہور ہونا چاہیں۔ یا وہ لوگ جو کمرشل صلاحیتوں سے محروم ہیں۔ ان شاءاللہ تعالیٰ

# لوحِ کشف

## غیبی الہامات کی خاص لوح

تثلیث عطارد و مشتری کے وقت کا خاص عمل

خالد مقبول حفظہ اللہ (سرپرست دار العمل چشتیہ)

کافی عرصہ سے قارئین اور طالبینِ روحانی علوم کی فرمائش تھی کہ کشف کے حصول پر کوئی خاص تعویذ دیا جائے۔ تثلیث عطارد و مشتری اس کام کے لیے ایک مناسب وقت ہے۔ ان سب کے لیے ''لوحِ کشف'' کو تیار کرنے کا طریقہ لکھا جا رہا ہے۔ اس لوح کے چند روز استعمال سے کشف اور غیبی الہامات کا سلسلہ شروع ہو جاتا ہے۔

عاملین حضرات ''لوحِ کشف'' اپنے لیے تیار کریں اور فائدہ اٹھائیں۔ جو طریقۂ کار لکھا گیا ہے، اس میں کوئی تبدیلی نہ کی جائے۔ ان شاء اللہ، مطلوبہ فائدہ حاصل ہوگا۔ اگر کسی اور کو تیار کر کے دینی ہے تو بھی دے سکتے ہیں۔ لوح بناتے وقت عطارد و مشتری کے بخوارات کا لازمی استعمال کریں ورنہ خاطر خواہ فائدہ نہ ہوگا۔ عاملین کو پتہ ہوتا ہے کہ کون سے بخوارت استعمال کیے جاتے ہیں۔

### لوح تیار کرنے کا خاص وقت

تثلیث عطارد و مشتری کے وقت کی ابتداء 19 ستمبر بروز اتوار شام 6 بج کر 18 منٹ پر ہوگی اور اختتام 22 ستمبر بروز بدھ رات 8 بج کر 13 منٹ پر ہوگا۔ اس دوران عطارد یا مشتری کی ساعت میں لوح تیار کی جائے۔ لوح بنانے کے پورے آداب، لوازمات، احتیاط کو مدنظر رکھتے ہوئے لوح بنائی جائے۔ متعلقہ ستاروں کے بخورات کا لازمی استعمال کیا جائے۔

### ''لوحِ کشف'' تیار کرنے کا طریقہ

لوح تیار کرنے کے لیے سائل کے نام مع والدہ کے اعداد لیں اور لوح میں جہاں نام لکھا گیا ہے، وہاں لکھے جائیں۔ اس مثال میں سائل کا نام علی اور اس کی والدہ کا نام آمنہ لیا گیا ہے۔ باقی کوئی تبدیلی نہیں ہوگی۔ لوح تیار کر کے لوح کا وظیفہ درج کردہ تعداد میں پڑھ کر دم کریں۔ لوح کو مشک و زعفران کی سیاہی سے بنایا جائے۔ جو مشک نہ لے سکتے ہوں، وہ زعفرانی سیاہی سے تیار کریں۔ آخر میں لوح کے دونوں طرف بخورات کی دھونی دے کر موم جامہ کر لیں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

جبرائیل

| علام | الغیوب | کشف | علی بن آمنہ |
|---|---|---|---|
| ۴۰۱ | ۲۰۵ | ۱۴۲ | ۱۰۴۸ |
| ۲۰۴ | ۳۹۸ | ۱۰۵۱ | ۱۴۳ |
| ۱۰۵۰ | ۱۴۴ | ۲۰۳ | ۳۹۹ |

یا اللہ! اپنے خاص فضل و کرم اور اس لوح کی برکت سے فلاں بن فلاں کو کشف اور غیبی الہامات کی نعمت سے نواز دیں! آمین

### ''لوحِ کشف'' کا خاص وظیفہ

بیس (۲۰) دن تک روزانہ وقت مقررہ پر ''یَا عَلَّامُ الْغُیُوْبِ'' کو سترہ سو چھیانوے (۱۷۹۶) بار پڑھ کر لوح پر دم کریں۔ اوّل و آخر سترہ بار درود شریف۔ اس وظیفے کے دوران ترکِ حیوانات کرنے والے بہت جلد کامیابی حاصل کرتے ہیں۔ جو ترکِ حیوانات نہ کر سکیں، وہ ترکِ گوشت ہمہ قسم کے ساتھ اس عمل کو کریں۔

جس وقت لوح کو تیار کریں، وہ پہلا دن ہوگا۔ مزید انیس (۱۹) دن وظیفہ کرنا ہے۔ لوح بنانے کے بعد جس وقت وظیفہ پڑھا جائے گا، اسی وقت کی باقی انیس (۱۹) دن پابندی کرنا ہوگی۔

## ''لوحِ کشف'' بنانے کی اجازت

یہ لوح بنانے کی اجازت دارالعمل چشتیہ کی روحانی درسگاہ کے تمام طالب علموں، خزینہ روحانیات کے تمام ممبر اور ان تمام عاملین کو ہے جو لوح بنانے کے اصولوں سے واقف ہیں۔ جو لوگ ادارہ سے بنوانا چاہیں تو ادارے کے اس نمبر پر رابطہ فرمائیں: **0334-4312272**

## ''لوحِ کشف'' کون کون بنوا سکتا ہے؟

* تمام ایسے افراد، جو چاہتے ہیں کہ ان کو کشف کی قوت حاصل ہو۔

* عاملین جو چاہتے ہیں کہ مریضوں کے بارے میں روحانی رہنمائی حاصل ہو۔

* عاملین جو چاہتے ہوں کہ جنات اور غیبی مخلوق سے باطنی طور پر بات چیت کا سلسلہ شروع ہو۔

* مشائخ جو چاہتے ہیں کہ مرید کے بغیر بتائے اس کے حالات کی اطلاع ہو تا کہ وہ مرید کی اصلاح کر سکیں۔

* تمام ایسے افراد جو کسی بھی قسم کی تفتیش کرتے ہوں۔

نوٹ: ذاکرین اور مراقبہ کرنے والے افراد کا کشف بہت جلدی کھلتا ہے۔

## ''لوحِ کشف'' سے کن کو فائدہ نہ ہوگا؟

کشف کی قوت میں روح کی پاکیزگی کو کافی دخل ہوتا ہے۔ لوگ جنات و شیاطین کے بتانے میں اور کشف میں فرق نہیں کرتے۔ یاد رکھیں کہ کشف کا تعلق اللہ جل جلالہ سے ہے، نہ کہ جنات و شیاطین سے۔ جب کشف کی صلاحیت ملنا شروع ہوتی ہے تو باطنی احساسات بھی جاگنا شروع ہو جاتے ہیں۔ جس کی وجہ سے عامل کی غیبی مخلوق سے بات چیت ممکن ہو جاتی ہے۔

ایسے تمام افراد جو گناہوں کی زندگیاں جی رہے ہیں۔ اللہ جل جلالہ کی مخالفت میں دانستہ یا نادانستہ مبتلا ہیں۔ حرام آمدنی استعمال کرتے ہیں۔ ذکر اور مراقبے سے دور دور تک کا تعلق نہیں۔ جادو یا جنات کے متاثرہ مریض۔ ذہنی طور پر کمزور لوگ۔ سفلی عاملین وغیرہ ...... اس لوح کو نہ بنوائیں۔ ان کو فائدہ نہیں ہوگا یا بہت کم ہوگا۔

## مختلف طریقوں سے روحانی تشخیص کرنا سیکھیں

آج کے دور میں ایک طرف تو جنات، شیاطین اور جادو کے اثرات بہت تیزی سے پھیل رہے ہیں تو دوسری طرف غلط قسم کے عاملین اور روحانی معالجین بھی تیزی سے پھیل رہے ہیں۔ مریضوں اور سائلین کو غلط تشخیص بلکہ جھوٹی تشخیص کر کے ڈراتے ہیں اور ان سے پیسے بٹورتے ہیں۔ اور بھی بے شمار غلط کام کرواتے ہیں۔

صحیح علاج کے لئے صحیح تشخیص ہونا نہایت ضروری ہے۔ غلط تشخیص سے معالج آغاز سے ہی غلط طرف چل پڑتا ہے۔ اسی طرح ہر گھر میں ایک فرد ایسا ضرور ہونا چاہئے جس کو روحانی تشخیص کرنا کسی نہ کسی درجے میں آتی ہو تا کہ بوقتِ ضرورت وہ تشخیص کر کے فیصلہ کر سکے کہ مریض کو روحانی معالج کی ضرورت ہے یا جسمانی معالج کی۔ اور فراڈ اور غلط قسم کے عاملوں سے خود، اپنے گھر والوں اور دوسروں کو بھی بچا سکے۔

اسی ضرورت کے تحت دارالعمل چشتیہ کی روحانی درسگاہ نے علم التشخیص کا ابتدائی کورس مرتب کیا ہے۔ اس کورس کو کرنے کے بعد ایک عام آدمی بھی اس قابل ہو جاتا ہے کہ وہ مختلف طریقوں سے مریض کی روحانی تشخیص کر کے با آسانی بتا سکتا ہے کہ مسئلہ جسمانی ہے یا روحانی۔

یہ کورس ہر کوئی سیکھ سکتا ہے۔ بہت سے عاملین تشخیص کے فن سے ناواقف ہوتے ہیں۔ ان کے لئے یہ کورس بہت مفید ہے۔ اس میں کئی طرح کے اعمال کی زکوٰۃ نکلوائی جاتی ہے۔ کورس کی فیس **3000** روپے ہے۔ مدت دو سے تین ماہ ہے۔ جو افراد پہلے سے عملیات سے منسلک ہیں یا چلہ کشی نہیں کر سکتے، وقت نہیں ہے، وہ خاص اجازت لے کر سیکھ سکتے ہیں۔ ان کے لئے فیس **6000** روپے ہے۔

# اعداد متحابہ کے ذریعے حاضری مطلوب کا بے خطا عمل

ماہر علوم مخفی صوفی پیر غلام سرور شباب صاحب مدظلہٗ (حویلی لکھا)

علم النقوش میں اس قاعدہ کو مربع نصفی بھی کہا جاتا ہے۔اس طریق کو اگر آپ نے حاصل کرلیا تو سمجھ لیں کہ مطلوب ومحبوب آپ کا بندہ بے دام ہے۔

اکثر عامل حضرات حُب کے اعمال تیار کرتے وقت صرف نظرات سے کام لے کر عمل تیار کرکے سائل کو استعمال کرنے کی ہدایت دیتے ہیں۔ حالانکہ بنیادی چیز مرد وزن میں حب دیکھنا ضروری ہے۔اگر دونوں کے سیارگان میں تقاعت ہے تو اس کے مطابق عمل حب تیار کریں۔

اگر طالب کو اولاد، بیٹے، بیٹی، تعلیم یا علم حافظہ وغیرہ سے حب درکار ہے تو طالع اور خانہ پنجم کے مالکان میں نظر حب ضروری ہے۔

اگر مطلوب بیوی ہے، خاتون ہے، تو طالع اور خانہ ہفتم کے مالکان میں نظر حب کا اتصال ضروری ہے۔

اگر مطلوب کوئی افسر، حکمران، وزیر، گورنر یا صدر ہے۔تو طالع اور خانہ دہم کے مالکان ستاروں میں نظر حب ضروری ہے۔

کہنے کا مقصد یہ ہے کہ نظرات سیارگان کے مناسب اوقات سے عمل کی تاثیر میں تیزی پیدا ہوجاتی ہے۔مگر عمل کے اثرات اپنی جگہ مسلمہ ہیں۔ جفری عمل درست استخراج کیا گیا ہو۔اور اُسے قواعد وضوابط کے مطابق استعمال کیا گیا ہو تو اُس کے اثرات یقینی پیدا ہوتے ہیں۔کیونکہ جفری اعمال بذاتِ خود ایک طلسم بن جاتے ہیں۔

## عمل کا طریق

۱۔نصف مربع طالب کے لیے

۲۔نصف مربع مطلوب کے لیے پر کریں۔

۱۔نام طالب مع والدہ میں لفظ بن جس کے اعداد ۵۲ بنتے ہیں بھی شامل کریں۔اور ان میں ''رک'' کے اعداد (۲۲۰) کا اضافہ کریں۔

۲۔نام مطلوب مع والدہ میں لفظ بن یا بنت کے اعداد بھی شامل کریں اور ''رفد'' کے اعداد (۲۸۴) کا اضافہ کریں۔

۳۔اعداد طالب ومطلوب کو الگ الگ نصف کریں۔

۴۔اعداد طالب سے (۳) عدد کم کریں اور باقی کو یاد رکھیں۔

۵۔اعداد مطلوب سے (۴) عدد کم کریں اور باقی کو یاد رکھیں۔

۶۔اَب طالب کے بقیہ اعداد کو مربع کے پہلے آٹھ خانوں میں پر کریں۔

۷۔پھر مطلوب کے بقیہ اعداد کو مربع کے دوسرے دور کے آٹھ خانوں میں پر کریں۔

8۔اس طرح کے تین نقش تیار کریں۔

9۔ان میں سے ایک نقش طالب اپنے پاس رکھے۔

۱۰۔دوسرا نقش مطلوب کی گزرگاہ میں دفن کردیں۔

۱۱۔تیسرا نقش بطریق عنصر کام میں لائیں۔

نوٹ: عنصری استعمال کے نقوش زیادہ لکھنے چاہئے۔تاکہ اگر ایک بار کرنے سے کام نہ ہو تو متواتر چند دن اِن کو استعمال کیا جائے۔اس لیے ضروری ہے کہ پہلے دن ہی نقش کی تعداد مفرد کے برابر عنصری استعمال میں لانے والے نقوش تیار کریں۔اور انہیں طالب کو دیں تاکہ وہ روزانہ ایک کام میں لائے۔اس سارے عمل کو ہم ایک مختصر سی مثال سے سمجھاتے ہیں

تاکہ آپ کو عمل حل کرنے میں دشواری نہ ہو۔

## مثال

عمل طالب : طالب کے اعداد: ۹۸ ''رک'' کے اعداد : ۲۲۰

مجموعہ : ۳۱۸

نصف کیا تو : ۱۵۹: ۱۵۹ سے ۳

عدد کم کیئے: ۱۵۶

عمل مطلوب مطلوب کے اعداد : ۹۲: ''رفد'' کے اعداد : ۲۸۴

مجموعہ : ۳۷۶

نصف کیا تو : ۱۸۸ سے ۴ عدد کم کیئے: ۱۸۴

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۳ | ۱۲ | ۷ | ۲ |
| ۳ | ۶ | ۹ | ۱۶ |
| ۱۰ | ۱۵ | ۴ | ۵ |
| ۸ | ۱ | ۱۴ | ۱۱ |

یاد رہے کہ اگر نصف پورا پورا نہ ہو تو آدھا حصہ جو رہے اسے خانہ نمبر ۱۳ میں ڈال دیں یعنی خانہ نمبر ۱۳ میں ایک کا اضافہ کریں۔ تو نقش پورا ہو جائے گا۔ مثالی نقش یہ ہوا۔

۶۸۷

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۸۸ | ۱۸۷ | ۱۶۲ | ۱۵۷ |
| ۱۵۸ | ۱۶۱ | ۱۸۴ | ۱۹۱ |
| ۱۸۵ | ۱۹۰ | ۱۵۹ | ۱۶۰ |
| ۱۶۳ | ۱۵۶ | ۱۸۹ | ۱۸۶ |

چونکہ اس نقش کا وفق ۶۹۴ ہے اگر اس نقش کے عنصر میں کام لانے کے لیے نقش تیار کریں گے تو ۹=۶+۹+۴=۱۹=۱+۹=۱۰ ہوا۔ یعنی یہ عمل دس یوم کا ہے۔

ہم نے ایک مثال دی ہے۔ آپ اصل اعداد سے نقش تیار کریں۔ اور آزمائیں۔ عمل تیر کی مانند کام دے گا۔ وہ تمام افراد جو عمل میں تاثیر کی ناکامی کے شاکی ہیں انہیں دعوتِ عمل ہے۔ ہمارا دعویٰ ہے کہ اگر آپ کا مقصد درست اور عمل درست استخراج ہوا ہے تو ناکامی کا منہ نہیں دیکھنا پڑے گا۔

یاد رہے مربع نصفی کو تثلیث یا تسدیس زہرہ و مشتری میں عروج ماہ میں جمعرات یا جمعہ کے روز ساعت زہرہ و مشتری میں زعفران وگلاب کی روشنائی سے تحریر کریں۔ تحریر کرتے وقت متعلقہ ستارے کا بخور سلگائیں۔

جب نقش تیار ہو جائے تو خانہ نمبر ۸ پر انگلی رکھ کر ۲۲۰ مرتبہ ''رک'' اور خانہ نمبر ۱۶ پر انگلی رکھ کر ۲۸۴ مرتبہ ''رفد'' پڑھا کریں۔ پھر ہر روز جس ساعت میں نقش لکھا تھا اس ساعت میں روزانہ اسی طرح طالب و مطلوب کے خانہ ہائے پر انگلی رکھ کر پڑھا کریں۔ مطلوب ایک ہفتہ عشرہ میں حاضر ہو جائے گا۔

### بقیہ (ص 52): زندگی میں کامیابی کے لیے وقت کا بھی بجٹ بنالیجیے

زندگی میں کامیابی کے لیے ہر شخص (خواہ مرد ہو یا عورت) کے لیے ضروری ہے کہ وہ اپنے وقت کی منظم منصوبہ بندی کرے۔ بے مقصد مشاغل میں اوقات ضائع کرنے کے بجائے اس کو اپنی صلاحیتوں کو نکھارنے کے لیے اور مفید مشاغل (مثلاً مطالعہ کرنا، سورتیں اور دعائیں حفظ کرنا، لکھنا وغیرہ) اختیار کرنے میں صرف کرے تاکہ دنیا و آخرت دونوں جہانوں میں کامیابی و کامرانی اس کا مقدر ہو اور اس کو اس بات کا افسوس نہ ہو کہ اس نے اپنی زندگی کی قیمتی ساعتیں یونہی بے مقصد ضائع اور برباد کر دیں۔

### بقیہ (ص 57): ٹماٹر کے بے مثال اور بے شمار فوائد

اور صالح خون پیدا کرتا ہے۔ ٹماٹر آنتوں اور معدہ سے تیزابی مادوں کو صاف کرتا ہے۔ ٹماٹر خون کی صفائی کیلئے بہترین چیز ہے۔ ٹماٹر امراض دل کے لیے بہت مفید ہے۔ ٹماٹر ذیابیطس کے مریضوں کے لیے سونے کا کشتہ ہے۔ ٹماٹر موٹاپا اور قبض ختم کرتا ہے۔

# اجتماع کی شرائط وضوابط

**1** دار العمل چشتیہ کا سالانہ اجتماع ہر سال صفر المظفر کے مہینے میں ۶۔۷۔۸ تاریخ کو منعقد ہوتا ہے۔

**2** اپنے آنے کی ادارے کو یکم صفر المظفر تک اطلاع دیں۔ اجتماع میں تشریف لانے والے تمام دوست واحباب بذریعہ خط، میسج یا فون کرکے اپنا نام درج کروالیں۔ چونکہ ایک محدود تعداد مکمل ہوجانے پر کہیں آپ آنے اور چاہنے کے باوجود بھی اس اجتماع سے محروم نہ رہ جائیں۔

**3** اجتماع میں آنے والے ہر شخص کو 5 صفر (انگریزی تاریخ اور دن کا حساب لگا کر) عصر کی نماز تک اجتماع گاہ پہنچنا ضروری ہے۔ چونکہ بعد نماز مغرب اعمال شروع ہوجاتے ہیں۔

**4** اجتماع میں تشریف لانے والے تمام نئے اور پرانے شرکاء کو فائدے اور بھرپور روحانی استفادے کیلئے بنائے گئے تمام اصول وضوابط کی پابندی کرنا ہوگی۔ خلاف ورزی کی صورت میں اجتماع کی انتظامیہ کو مکمل اختیار ہوگا کہ وہ آپ کو اجتماع سے واپس بھیج دیں۔

**5** ملکی حالات اور سکیورٹی کے پیش نظر تمام شرکاء اجتماع اپنا اصل شناختی کارڈ اور 2 شناختی کارڈ کی کاپی لانا ہرگز ہرگز نہ بھولیں، بصورت دیگر ہم معذرت چاہیں گے۔ 2 عدد پاسپورٹ سائز فوٹو لائیں۔ 3 سفید چادر برائے خیمہ (بڑے اعمال کیلئے)۔ مسواک، خوشبو، تسبیح، تسبیح کاؤنٹر وغیرہ ہمراہ لائیں۔

**6** تین دن کے اجتماع میں شریک ہونے والے تمام شرکاء سے گذارش ہے کہ وہ اجتماع میں شریک کسی بھی فرد سے مالی یا کوئی بھی معاملہ اپنی ذمہ داری پر کریں۔ ادارہ کسی بھی قسم کے معاملے کا ذمہ دار نہیں ہوگا۔

**7** اپنے اعمال کا کسی بھی ساتھی سے ذکر نہ کریں۔

## ضروری ہدایات

**1** اجتماع گاہ دار العمل سے کافی فاصلے پر ہے۔ لہٰذا دار العمل آنے کی غلطی نہ کریں، بیدیاں خاص پہنچ کر جامع مسجد اللہ اکبر میں تشریف لائیں۔

**2** اجتماع میں دعائے حزب البحر، دعائے حزب النصر اور دیگر بہت سارے باموکل وغیر باموکل اعمال کی ریاضت اپنی نگرانی میں کروائی جاتی ہے۔

**3** باموکل اعمال کی ریاضت کیلئے تشریف لانے والے احباب اجتماع میں آنے سے 3 دن پہلے ہی ترک حیوانات کا پرہیز شروع کردیں۔

**4** ہماری روحانی درسگاہ سے اجازت یافتہ اپنی تمام اجازت والی کاپیاں ساتھ لائیں چونکہ ان تمام اعمال کی خصوصی کلاسیں ہوں گی۔

**5** اسی طرح اگر کسی طالب علم کو کوئی بات پوچھنی ہے یا روحانی علاج میں کوئی رکاوٹ ہے یا مزید کچھ سمجھنا چاہتا ہے تو وہ اپنے سوالات باقاعدہ کاغذ پر تحریر کرکے لائے تاکہ آپ کی مکمل رہنمائی کی جاسکے۔

**6** اجتماع کے ان 3 دنوں میں روزہ رکھنا ضروری ہوتا ہے نیز سحری، افطاری کا کھانا ترک حیوانات کے پرہیز کے ساتھ دیا جاتا ہے۔ 3 دن کے کھانے اور آخری دن بکروں کے صدقے کے تمام اخراجات بذمہ شرکاء اجتماع ہوں گے۔ لہٰذا اجتماع میں پہنچتے ہی انتظامیہ کے پاس اخراجات کی رقم جمع کروانا ضروری ہے۔ 3 دن کے لنگر اور آخری دن بکرا صدقہ کیلئے فی کس اندازاً **-/4500** روپے (کمی بیشی بعد میں) ہمراہ لائیں۔

**7** مختلف بیانات خاص کر جناب خالد مقبول صاحب حفظہ اللہ کے بیان میں تصویر کھینچنا سخت منع ہے۔ (ویڈیو ہر حال میں منع ہے)

**8** اجتماع میں تشریف لانے والے نئے دوست واحباب کیلئے ہماری روحانی درسگاہ سے سکھائے جانے والے تمام فری اور فیس والے اعمال کی اجازت، ماہنامہ خزینہ روحانیات کی ممبر شپ اور روحانی دکان کی تمام اشیاء اجتماع گاہ سے ہی حاصل کرسکتے ہیں۔ اس کیلئے دار العمل آنے کی ضرورت نہیں ہے۔

**9** اجتماع میں ریاضتی اعمال کرنے والوں کی دستار بندی بعد نماز مغرب ہو گی۔ اجتماع کی تمام تر تفصیلات جاننے کیلئے ان فون نمبرز پر رابطہ فرمائیں۔

ruhanidarsgah 0320-7772775 042-35410586
روحانی درسگاہ دار العمل چشتیہ لاہور پاکستان
darulamal.org/ruhanidarsgah, ruhanidarsgah@gmail.com
0333-7772775 ruhanidarsgah97

# یا قابض کے عامل بنیں

ہدیہ 2600 روپے

یا قابض اللہ پاک کے صفاتی ناموں میں سے جلالی اسم مبارک ہے۔ یہ اسم مبارک اپنے اندر بے شمار کمالات عجیبہ رکھتا ہے۔ قدیم عاملین اور روحانی بزرگوں نے اس کے بہت ہی زیادہ کمالات بیان فرمائے ہیں۔ اس کا ایک کمال یہ ہے کہ اس کے عامل کے دل سے ہے طرح کا خوف ختم ہوجاتا ہے اور وہ بڑے بڑے خطرناک اور جان لیوا روحانی مسائل میں بلاخوف وخطرات ہاتھ ڈال سکتا ہے۔ قبرستان، جنگلوں، ویرانوں، بیابانوں کی چلہ کشی بڑے اعمال کی ریاضت کا رعب اور ان کا انجانا خوف اس کے دل و دماغ سے ختم ہوجاتا ہے، اس عمل کے عامل ہرطرح کے ناجائز کاموں کی بندش لگا سکتا ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| بھوک سے محفوظ | بداثرات سے حفاظت | بدکار عورت کی اصلاح | برائے حب |
| حمل کی حفاظت | تحفظ از سحر | حل المشکلات | دشمن، دشمنی سے باز آئیں |

**کون عامل بن سکتا ہے** اس عمل کا ہر کوئی عامل بن سکتا ہے۔ عمر کی کوئی قید نہیں۔ مرد وخواتین...... دونوں عامل بن سکتے ہیں۔

**عمل کی فیس** اس عمل کی اجازت چونکہ نقد ہدیہ کے ساتھ مشروط ہے، اس لئے جو بھی اجازت لینا چاہے، وہ نقد ھدیہ ادا کر کے اجازت لے سکتا ہے۔

**خاص اجازت** جو لوگ چلّہ کشی نہیں کر سکتے، ان کو خاص اجازت بھی دی جاتی ہے، جس میں ضرورت پڑنے پر مختصر مدت میں ریاضت کروا کر عمل جاری کروا دیا جاتا ہے۔ خاص اجازت کا ہدیہ عام اجازت سے دوگنا ہوتا ہے۔



# یا قہار کے عامل بنیں

ہدیہ 4100 روپے

یا قہار اللہ پاک کے صفاتی ناموں میں سے جلالی صفات کا مظہر ہے۔ اس اسم اعظم کے خواص لاتعداد، ان گنت اور بے شمار ہیں۔ اس اسم اعظم کا عامل واقعی جادو جنات کیلئے بڑے بڑے ظالموں اور دشمنوں کیلئے قہر خداوندی ثابت ہوتا ہے۔ اس اسم اعظم کے عامل سے ہر قسم کے بڑے بڑے شیاطین، جنات، انسان جادوگر کانپتے اور ڈرتے ہیں۔ اس اسم اعظم کا عامل ہر طرح کے جادوگر کے ایوانوں میں زلزلے برپا کر دیتا ہے۔ یا قہار کا عامل جادو جنات کے بڑے بڑے معاملات کو چٹکیوں میں حل کرسکتا ہے۔ یا قہار کے عامل سے جنات اور شیاطین ڈر اور خوف کھاتے ہیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ناجائز دوستی ختم کرنا | دشمنوں میں جدائی | دشمن کو ذلیل کرنا | پریشانیوں سے چھٹکارا حاصل کرنا |
| دشمن، دشمنی سے باز آئیں | امراض اطفال | دفع سحر | حفاظت از شر نفس |

**کون عامل بن سکتا ہے** اس عمل کا ہر کوئی عامل بن سکتا ہے۔ عمر کی کوئی قید نہیں۔ مرد وخواتین...... دونوں عامل بن سکتے ہیں۔

**عمل کی فیس** اس عمل کی اجازت چونکہ نقد ہدیہ کے ساتھ مشروط ہے، اس لئے جو بھی اجازت لینا چاہے، وہ نقد ھدیہ ادا کر کے اجازت لے سکتا ہے۔

**خاص اجازت** جو لوگ چلّہ کشی نہیں کر سکتے، ان کو خاص اجازت بھی دی جاتی ہے، جس میں ضرورت پڑنے پر مختصر مدت میں ریاضت کروا کر عمل جاری کروا دیا جاتا ہے۔ خاص اجازت کا ہدیہ عام اجازت سے دوگنا ہوتا ہے۔

# دعائے حزب البحر

حضرت مولانا محمد امان اللہ صاحب رحمہ اللہ

## شانِ وُرُود دعا حزب البحر

معتبر علماء و حضرت شاہ ولی اللہ رحمہ اللہ تعالیٰ نے بیان کیا ہے کہ حضرت شیخ ابوالحسن شاذلی رحمہ اللہ تعالیٰ شہر قاہرہ میں تھے کہ حج کے دن قریب آگئے۔ شیخ رحمہ اللہ تعالیٰ نے ان ایام میں اپنے دوستوں اور مریدوں سے فرمایا کہ ''ہم کو اس سال غیب سے حج کرنے کا حکم ہوا ہے۔ جہاز تلاش کرو''۔ دوستوں اور مریدوں کو بہت تلاش کے بعد ایک بوڑھے عیسائی کے جہاز کے سوا اور کوئی جہاز نہ ملا۔ سب اس جہاز میں سوار ہو گئے۔ جب بادبان اٹھا دیا تو قاہرہ کی آبادی سے نکلتے ہی مخالف ہوا چلنے لگی اور ایک ہفتے تک قاہرہ کی طرف اسی طرح ٹھہرے رہے۔ قاہرہ کے پہاڑ اس مقام سے دکھائی دیتے تھے۔ مخالف لوگ طعنے دینے لگے کہ ''شیخؒ فرماتے تھے کہ مجھ کو غیب سے حج کرنے کا حکم دیا گیا ہے اور حالت یہ ہے کہ حج کا وقت قریب آگیا ہے اور جہاز مخالف ہوا کی زد میں ہے''۔ یہ بات شیخؒ کے دل میں بے چینی کا باعث بنی مگر ضبط کی قوت سے پی گئے۔ اتفاقاً شیخؒ دوپہر کو قیلولہ فرما رہے تھے کہ خدا نے ان کو اس دعا کا الہام کیا اور حضور ﷺ کی زیارت بھی ہوئی۔ شیخ رحمہ اللہ نے نیند سے اٹھ کر یہ دعا پڑھنی شروع کی اور جہاز کے افسر کو بلا کر فرمایا کہ ''خدا کے بھروسے پر بادبان اٹھا دے''۔ اس نے جواب دیا کہ ''اگر ہم بادبان اٹھا دیں گے تو ہوا اسی وقت ہمارا منہ پھیر دے گی اور ہم کو قاہرہ میں پہنچا دے گی''۔ شیخؒ نے فرمایا ''ہم جو کچھ کہتے ہیں اس پر عمل کرو اور خدا کی عجیب مہربانی دیکھو''۔ جونہی بادبان اٹھایا، فوراً ہی موافق ہوا چلنے لگی۔ یہاں تک کہ اس رسی کو جس کے ساتھ جہاز کو باندھ رکھا تھا، کھول نہ سکے۔ بالآخر اس کو کاٹ دیا اور بڑی جلدی امن و امان اور سلامتی کے ساتھ مبارک و مقدس مقام تک پہنچ گئے۔

یہ دیکھ کر بوڑھے عیسائی کے بیٹے مسلمان ہو گئے اور وہ عیسائی بوڑھا دل میں غمگین ہوا۔ رات کو بوڑھے عیسائی نے خواب میں دیکھا کہ شیخؒ ایک بڑی جماعت کے ساتھ تشریف لے جا رہے ہیں اور اس کے لڑکے بھی شیخؒ کے ساتھ جا رہے ہیں۔ اس نے اپنے بیٹوں کے پیچھے جانا چاہا مگر فرشتوں نے جھڑکا اور کہا کہ ''تو ان لوگوں کے دین والوں میں نہیں ہے۔ ان سے تیرا کیا مطلب؟''

صبح کے وقت خدا کی ہدایت اس کی مددگار ہوئی اور اس نے کلمہ توحید پڑھ لیا اور آہستہ آہستہ اس کا مرتبہ یہاں تک پہنچ گیا کہ وہ بڑے باطنی مقامات والا ہو گیا اور اس طرف کے لوگ اس کی نزدیکی اور صحبت کے طالب ہونے لگے۔

## اجازت شرط ہے

وظائف کی اجازت حضرات مشائخ سے حاصل کرنا موجب برکت وسریع التاثیر ہوتی ہے۔ بغیر اجازت اثر زیادہ نہیں ہوتا۔ اس لئے اجازت ضروری ہے۔ نااہل کو اس کی اجازت نہیں دینی چاہئے۔ صاحب حرز کا ارشاد ہے کہ ''اجازت دینے سے قبل حزب البحر کا زبانی یاد کرنا ضروری ہے۔ اگر زبانی یاد نہ کر سکے تو دیکھ کر صحیح پڑھ لے۔ تلفظ درست ہوں''۔ جو شخص تمام شرائط کے ساتھ اس دعا کو پڑھے گا، اس کی ہر مراد پوری ہو گی بحکم اللہ۔ اجازت دیتے وقت کچھ شیرینی پر فاتحہ پڑھ کر چند صلحاء و غرباء کو کھلانا اس طریقہ میں معمول ہے اور اس کا ثواب حضرت شیخ ابوالحسن شاذلی رحمہ اللہ کی روح پاک کو بخشتے۔

## طریقہ زکوٰۃ حزب البحر

### زکوٰۃ صغیر

**پہلا طریقہ:** ماہ صفر کی ۶، ۷، ۸ تاریخ کو روزے رکھے اور بطریق سنت تینوں روز معتکف رہے۔ اور تین بار اس طرح پڑھے کہ بعد نمازِ مغرب ایک بار، بعد نمازِ عشاء ایک بار اور بعد نمازِ چاشت ایک بار۔ روزمرہ تین دن تک اسی طرح مذکورہ تاریخوں میں پڑھے۔ اس سے فارغ ہونے کے بعد (یعنی

۸ صفر کے بعد جو رات ہو اس کی مغرب کے بعد) چند مساکین کو اپنے ہمراہ کھانا کھلائے۔ پھر روزمرہ ایک بار پڑھا کرے۔ اس کیلئے مغرب کے بعد کا وقت بہتر ہے۔ آئندہ اختیار ہے جو وقت چاہے مقرر کر لے لیکن روزمرہ ایک ہی وقت پر پڑھے۔ ہاں کسی روز خاص وقت کوئی عذر ہو جائے تو کسی دوسرے وقت پڑھ لے۔ زکوٰۃ کے طور پر اس دعا کا پڑھنا ۸ صفر کی چاشت کے بعد ختم ہو جائے گا اور ۵ صفر کے بعد جو شب آئے گی، جب سے شرعاً ۶ صفر شروع ہوگی اور اس شب کی مغرب کے بعد زکوٰۃ کی نیت سے حزب البحر پڑھنا شروع ہوگا۔ اس طریق میں نہ ترک حیوانات ہے نہ کسی اور طرح کا خطرہ ہے۔ سنت کے موافق سہل اور عمدہ طریقہ ہے۔ حضرت حاجی امداد اللہ مہاجر مکی رحمہ اللہ فرماتے تھے کہ ''بڑا مطلوب رضائے الٰہی ہے۔ **اسی کو طلب کرے اور جہاں جہاں مقہوری اعداء کا تصور ہے وہاں شیطان کا خیال کرے''۔** اور یہ بھی فرماتے تھے کہ ''**اس دعا کے پڑھنے سے روزی سے اطمینان میسر ہوتا ہے** (گو اس نیت سے نہ پڑھے) **اور جمعیت حاصل ہوتی ہے''۔** ایام زکوٰۃ میں مطلوب فقط رضائے الٰہی رکھے۔ اس کے بعد جو روزمرہ پڑھے، اس میں جو خاص مطلب ہو مثلاً وسعت رزق وغیرہ کا خیال رکھے۔ دعا میں متعدد مطالب بھی مستحسن ہیں۔ اس لئے رضائے الٰہی کو ہر مطلب میں شامل رکھے اور اس طریق میں اعتصام اور اختتام بھی نہیں پڑھا جاتا ہے اور وہ مؤلفہ حزب البحر سے منقول نہیں ہے۔ کسی اور نے شامل کر دیا ہے۔ واضح ہو کہ جس دنیا کے حاصل کرنے کی مذمت وارد ہوئی ہے، اس قدر حصول دنیا اور کسی خلافِ شرع کام کے لئے اس دعا کو نہ پڑھے۔ اس لئے کہ خلاف شرع کاموں کا طلب کرنا گناہ ہے۔ حزب البحر میں اعوذ باللہ نہ پڑھے بلکہ بسم اللہ پڑھ کر شروع کرے۔

**نوٹ** درج بالا طریقہ کے مطابق اگر زکوٰۃ ادا کی جائے تو ہر سال زکوٰۃ ادا کرنا ضروری ہوگا۔

**دوسرا طریقہ:** نصاب کا ایک آسان طریقہ یہ بھی ہے کہ سال بھر تک بلا ناغہ روزانہ ایک بار پڑھ لیا کرے اور سوائے گائے کے گوشت کے، کسی حلال چیز سے پرہیز نہ کرے۔ نصاب کے بعد روزانہ بعد از نمازِ عصر ایک بار پڑھ لیا کرے۔ بہتر ہے کہ بعد از نمازِ مغرب روزانہ پڑھے۔

## زکوٰۃ کبیر

**پہلا طریقہ:** ماہ صفر کی ۶، ۷، ۸ تاریخ کو روزہ دار ہو کر بطریق سنت مسجد میں معتکف رہے۔ عورتیں گھروں میں برائے زکوٰۃ اعتکاف کر سکتی ہیں۔ ساڑھے پانچ گز کپڑا سبز رنگ کا بغیر سلائی کے احرام کی طرح (یعنی ساڑھی کی طرح) باندھ کر پڑھے۔ بعد از نمازِ مغرب زکوٰۃ کی نیت سے حزب البحر پڑھنا شروع کرے۔ پہلے اور دوسرے روز ایک سو بیس (۱۲۰) بار پڑھے۔ تیسرے روز پانچ مرتبہ زیادہ یعنی ایک سو پچیس (۱۲۵) بار پڑھے تاکہ تین سو پینسٹھ (۳۶۵) کی تعداد پوری ہو جائے۔ اس سے فارغ ہونے کے بعد (یعنی ۸ صفر کے بعد) جو رات ہو، اس کی مغرب کے بعد چند مساکین کو اپنے ہمراہ کھانا کھلائے۔ پھر روزمرہ ایک بار پڑھے اور ۵ صفر کے بعد جو شب آئے گی جب سے شرعاً ۶ صفر شروع ہوگی اور اسی شب مغرب کے بعد زکوٰۃ کی نیت سے حزب البحر پڑھنا شروع ہوگا۔ حزب البحر پڑھنے کے دوران صرف نماز پڑھنے کا وقفہ ہوگا۔ بلا ضرورت شرعی فضول یا دنیوی کلام کی اجازت نہ ہوگی۔ البتہ زوال کے وقت ملاقات اور دنیوی باتیں کر سکتا ہے۔ پڑھتے پڑھتے جب عامل تھک جائے تو آرام کر سکتا ہے۔

### مندرجہ ذیل ہدایات پر عمل کرنا ضروری ہے

۱......دوران اعتکاف ترکِ حیوانات جمالی وجلالی کریں۔ ہر قسم کے گوشت، انڈے، مچھلی، دودھ، دہی، لسی، مکھن، گھی، لہسن، پیاز، کچی ہینگ کا پرہیز کریں۔ روغنوں میں تل کا تیل یا روغنِ بادام کی اجازت ہے۔

۲......دریا یا تالاب کا پانی استعمال کریں۔ کنویں کے پانی سے پرہیز کریں۔

۳......تنہائی میں روزہ رکھ کر اعتکاف میں بیٹھیں۔ حصار ضرور کریں۔ قبلہ رو بیٹھ کر نصاب کی غرض سے باوضو پڑھیں۔

۴......روزانہ غسل کیا جائے۔

۵......تین سو پینسٹھ (۳۶۵) کی تعداد پوری کرنا ضروری ہے۔

۶...... حسبِ شرائط تمام کرنے کے بعد، قبولیت عمل کے لئے ایک گائے یا ایک خصی بکرا یا دنبہ، راہِ حق میں قربانی کرکے چند صلحاء وغرباء کو اپنے ساتھ کھانا کھلائے۔ اگر تونگر ہو تو روزانہ ایک مرغ بھی صدقہ کرے اور کچھ نقدی حسب توفیق دے۔

۷...... اگر اتفاقاً ممنوعہ چیز کھالی گئی تو فوراً ایک تولہ قند سیاہ کھا کر غسل کریں۔

**نوٹ** اگر مندرجہ بالا ہدایات پر عمل نہ ہوا تو اثر نہ ہوگا بلکہ تاثیر عمل میں نقصان ہوگا۔

**دوسرا طریقہ:** بارہ (۱۲) یوم.........تیس (۳۰) مرتبہ روزانہ۔

**تیسرا طریقہ:** چھ (۶) یوم.........ساٹھ (۶۰) مرتبہ روزانہ۔

**نوٹ** دونوں طریقوں میں زکوٰۃ کے آخر روز پانچ مرتبہ کی تعداد بڑھالیں تاکہ تین سو پینسٹھ (۳۶۵) کی تعداد پوری ہوجائے۔ باقی ہدایات وہی ہیں جو پہلے طریقے کی ہیں۔

# عملیات حزب البحر

ذیل میں چند اعمالِ حزب البحر کا ذکر کیا جارہا ہے تاکہ زکوٰۃ نکالنے والے مستفید ہوسکیں۔

## برائے قضائے حاجات

اگر کوئی شخص کسی کام میں عاجز ہوگیا ہو اور کوئی صورت سرانجام کی نظر نہ آتی ہو تو اس کو چاہئے کہ ایک مقام خالی اور صاف وپاکیزہ میں دو رکعت نماز قضائے حاجات ادا کرے۔ بعد سلام اس دعا کو پانچ (۵) یا سات (۷) مرتبہ ایک مجلس میں پڑھے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ اس کی مشکل آسان ہوگی۔

## برائے امداد غیبی

اُنْصُرْنَا فَاِنَّكَ خَيْرُ النّٰصِرِيْنَ ۔ پچیس (۲۵) بار ہر نماز کے بعد پڑھنے سے اللہ کی مدد شامل ہوجاتی ہے۔

## برائے حب

روزانہ سات (۷) مرتبہ پڑھ کر عرق گلاب پر دم کرے اور جب مقام وَهَبْ لَنَا مِنْ لَّدُنْكَ رِيْحًا طَيِّبَةً كَمَا هِيَ فِيْ عِلْمِكَ پر پہنچے تو ستر (۷۰) مرتبہ يُحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ پڑھے۔ اس کے بعد کہے "یا الٰہی محبت اور دوستی فلاں بن فلاں کی بیچ دل میں فلاں بن فلاں کے اور اس کے تمام اعضاء اور استخوان میں ظاہر کر، کہ ایک لحظہ بغیر اس کے اُس کو قرار نہ پڑے۔ آمین آمین آمین"۔ اس عمل کو کرنے کے بعد داہنے ہاتھ کو تین مرتبہ زمین پر مارے۔ اسی طرح تین روز تک کرے اور عرق گلاب پر دم کرتے رہیں۔ عمل پورا ہونے کے بعد، عرق کو اپنے منہ پر مل کر مطلوب کے سامنے جائے۔ پس مطلوب فوراً طالب ہوگا۔ ان شاء اللہ تعالیٰ۔

## واسطے غنی ہونے کے

تین روز تک روزانہ تیس (۳۰) مرتبہ پڑھے اور آخری مرتبہ جب مقام اُنْشُرْهَا عَلَيْنَا مِنْ خَزَآئِنِ رَحْمَتِكَ پر پہنچے تو ستر (۷۰) مرتبہ پڑھے يَا غَنِيُّ اَغْنِنِيْ يَا رَزَّاقُ اُرْزُقْنِيْ رِزْقًا طَيِّبًا وَّاسِعًا بِغَيْرِ حِسَابٍ اور روزانہ سات فقیروں کو روٹی کھلائیں۔ پس چند روز میں فتوحات کے دروازے کھل جائیں گے اور رزق ایسی جگہ سے حاصل ہوگا، جہاں سے گمان نہ ہوگا۔

## برائے ادائے قرض

تین روز تک روزانہ پندرہ (۱۵) مرتبہ پڑھے اور جب مقام وَارْزُقْنَا فَاِنَّكَ خَيْرُ الرّٰزِقِيْنَ پر پہنچے تو ستر (۷۰) مرتبہ کہے اَللّٰهُمَّ اكْفِنِيْ بِحَلَالِكَ عَنْ حَرَامِكَ وَاَغْنِنِيْ بِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ وَبِطَاعَتِكَ عَنْ مَّعْصِيَتِكَ۔ پس چند روز میں قدرت کی طرف سے کسی نہ کسی سبب سے قرض ادا ہوجائے گا۔ ان شاء اللہ تعالیٰ۔

## لڑکیوں کا نصیبہ کھلنے کے لئے

جب کسی لڑکی کا نصیبہ کھولنا منظور ہو تو تین روز تک اس کو کنوئیں کے پانی پر پڑھے، جس کا پانی رات کو بھی بھرا جاتا ہو۔ ہر روز تین مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کرے اور جب مقام وَافْتَحْ لَنَا فَاِنَّكَ خَيْرُ الْفَاتِحِيْنَ پر پہنچے تو ستر (۷۰) مرتبہ پڑھے "قُلِ اللّٰهُمَّ مٰلِكَ الْمُلْكِ تُؤْتِي الْمُلْكَ مَنْ

تَشَاءُ وَتَنْزِعُ الْمُلْكَ مِمَّنْ تَشَاءُ وَتُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ بِيَدِكَ الْخَيْرُ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ'' اور دم شدہ پانی سے لڑکی کے ہاتھ پیر دھلا کر اس پانی کو ایسے مقام پر ڈال دیں، جہاں کسی کا پاؤں نہ پڑے یا کسی بہتے ہوئے پانی میں ڈال دے۔ پس جلد لڑکی کا بخت کھل جائے گا۔

## برائے زبان بندی دشمن

اگر کسی شخص کو دشمن کی زبان بند کرنے کی یا دشمن کو ساکت یا مغلوب کرنے کی ضرورت ہو تو بارہ (۱۲) روز تک تیس (۳۰) مرتبہ حزب البحر (مکمل) کو پڑھے اور مطلب کا خیال دل میں رکھے۔ اور جب اس مقام پر پہنچے وَاطْمِسْ عَلٰى وُجُوْهِ اَعْدَآئِنَا تو ستر (۷۰) مرتبہ پڑھے ''يَاقَاهِرُ ذَاالْبَطْشِ الشَّدِيْدِ اَنْتَ الَّذِيْ لَا يُطَاقُ اِنْتِقَامُهٗ يَاقَاهِرُ'' اور کہے ''الٰہی شر و مکر فلاں بن فلاں سے بچا اور اس کو اپنے قہر میں مبتلا کر اور اس کی عقل، آنکھ، کان، زبان کو میری طرف سے بند کردے'' اور پھر حزب البحر (مکمل) کو پوری کرے۔ اسی طرح تیس (۳۰) مرتبہ پڑھے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ دشمن کے تمام حواس و عقل و فکر زبان وغیرہ بند ہو جائیں گے اور عامل کے حق میں کوئی برے الفاظ نہ کہہ سکے گا۔ مجرب ہے۔

## برائے ہر مقصد و حاجت

حَسْبِيَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ۔ ایک سو (۱۰۰) بار صبح و شام پڑھیں۔ ہر کام خوش اسلوبی سے پورا ہو گا۔

## شفائے مریض کے لئے

بیمار کی شفا کے لئے ہر روز پچیس (۲۵) بار پڑھے۔ ہر بار جب اس دعا پر پہنچے بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِيْ لَا يَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ شَيْءٌ تو اس آیت کو ستر (۷۰) بار پڑھے: وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ اور کہے یا شافی اشف فلاں ابن فلانہ من جمیع الاسقام والالام۔ اگر کوئی مریض کسی علاج سے اچھا نہ ہو سکے تو یہ عمل کرے۔ ان شاء اللہ العزیز تھوڑے ہی دنوں میں صحت کلی نصیب ہو گی۔

## برکت رزق وخیر و عافیت کے لئے

نئے چاند کو دیکھتے ہی فوراً دعاء حزب البحر ایک بار اور سورۃ الملک ایک بار پڑھنے سے پورا مہینہ خیر و عافیت سے گذرے گا اور رزق میں برکت رہے گی۔

دعائے حزب البحر کے بہت سے عملیات ہیں۔ استاذِ مکرم حضرت مولانا محمد امان اللہ صاحب رحمہ اللہ نے یہ خواص تحریر فرمائے تھے، جو رسالے میں دئے گئے ہیں۔ حزب البحر کے عملیات پر ایک بڑی کتاب زیرِ طبع ہے۔ اس میں ایسے ایسے اعمال دئے گئے ہیں جو الہامی طور پر بھی عطا ہوئے اور کئی بزرگانِ دین اور عاملین کاملین کے اعمال بھی تفصیل کے ساتھ بیان کئے گئے ہیں۔ دعا فرمائیں کہ کتاب کی جلد تکمیل ہو جائے۔ خ

# دعا حزب النصر

خالد مقبول حفظ اللہ

اعمال اولیاء میں سے ایک ایسا خاص عمل جو دشمن کے خلاف انتہائی مؤثر ثابت ہوا ہے۔ اور اس کی اہلِ حق کو انتہائی ضرورت بھی ہے۔

دعائے حزب النصر ولی کامل حضرت ابوالحسن شاذلی نور اللہ مرقدہٗ کی ایک دعا ہے جو اعمال اولیاء میں سے ہے۔ یہ دعا ہر ظاہری و باطنی دشمنوں کے لئے ایک ایسا مخفی ہتھیار ہے جو انتہائی پُر تاثیر ہونے کے ساتھ ساتھ بہت مجرب بھی ہے۔ اور اس پر عمل کرنے والے کی دشمنوں سے نجات ہو جاتی ہے اور دشمن بھی پریشان ہو جاتے ہیں کہ کیوں ہم اس پر فتح نہیں پا رہے۔

اس دعا کے عامل شاذو نادر ہی ملتے ہیں۔ الحمد للہ ہمارے ہاں اس کی باقاعدہ زکوٰۃ نکلوائی جاتی ہے اور الحمد للہ اس دعا کے کافی عامل موجود ہیں۔

دعا مع ترجمہ حاصل کرنے کے لئے ہماری درج ذیل email پر رابطہ کریں۔ آپ کو image بھیج دیا جائے گا۔ اجازت حاصل کرنے کے لئے ادارے کے نمبرز پر رابطہ فرمائیں۔ email یہ ہے:

ruhanidarsgah@gmail.com

جو حضرات اس عمل کی ماہ صفر میں زکوٰۃ نکالنا چاہیں، وہ حزب البحر کے ساتھ اس دعا کی بھی زکوٰۃ نکال سکتے ہیں۔ مزید تفصیلات کے لئے رابطہ کرلیں۔ مولانا سلیم اللہ ظفر: 0304-7772772

مولانا علی آفاق: 0305-7772772

## طریقۂ زکوٰۃ

اس دعا کی زکوٰۃ ادا کرنے کے لئے دو طریقے ہیں۔

① زکوٰۃِ صغیر ② زکوٰۃِ کبیر

### ① زکوٰۃ صغیر:

اس کے تین درجہ میں زکوٰۃ ادا کروائی جاتی ہے۔

**پہلا درجہ** بطریق حزب البحر تین اوقات یومیہ پڑھی جاتی ہے۔ حزب البحر ایک دفعہ پڑھی جاتی ہے، یہ تین بار پڑھی جائے گی۔ کل نو بار یومیہ۔

**دوسرا درجہ** اول و آخر چار سو پچاس (450) مرتبہ ''حسبنا اللّٰہ و نعم الوکیل'' پڑھنا ہے۔ درمیان میں اکیس مرتبہ حزب النصر ایک نشست یا دو نشست میں پوری کرنی ہے۔ دو نشست کی صورت میں بھی اول و آخر چار سو پچاس (450) مرتبہ ''حسبنا اللّٰہ و نعم الوکیل'' پڑھا جائے گا۔

**تیسرا درجہ:** طریقہ دوسرے درجہ والا ہے۔ صرف حزب النصر اکیس کی جگہ اکتالیس بار پڑھی جائے گی۔

### ② زکوٰۃ کبیر:

بطریق حزب البحر 120+120+125 مرتبہ پڑھنا ہے۔ پرہیز جلالی ضرور کرنا ہے۔ سخت جلالی عمل ہے۔ ایک سو بیس کی تعداد کے اول و آخر چار سو پچاس (450) مرتبہ ''حسبنا اللّٰہ و نعم الوکیل'' پڑھا جائے گا۔ چار درجوں میں عام دنوں میں زکوٰۃ کا طریقہ درج ذیل ہے:

**درجہ اول** گیارہ بار اکیس یوم۔ اول و آخر چار سو پچاس (450) مرتبہ ''حسبنا اللّٰہ و نعم الوکیل''۔ پرہیز بڑا گوشت۔

**درجہ دوم** اکیس بار اکیس یوم۔ اول و آخر چار سو پچاس (450) مرتبہ ''حسبنا اللّٰہ و نعم الوکیل''۔ پرہیز بڑا گوشت و مچھلی۔

**درجہ سوم** اکتالیس بار اکتالیس یوم۔ اول و آخر چار سو پچاس (450) مرتبہ ''حسبنا اللّٰہ و نعم الوکیل''۔ پرہیز ترکِ گوشت۔ بہتر ہے کہ ترکِ حیوانات و پرہیز جمالی کیا جائے۔

**درجہ چہارم** زکوٰۃ سوم کے بعد کسی مزار پر جا کر یہ زکوٰۃ نکالی جاتی ہے۔ اس کا طریقہ لکھا نہیں جا رہا کیونکہ جہاں اس کا فائدہ بہت زیادہ ہوتا ہے، وہیں غلط عمل ہونے کی وجہ سے بہت نقصان بھی ہوتا ہے۔ ویسے بھی وہی لوگ اس درجہ کی زکوٰۃ نکال سکتے ہیں جنہوں نے زکوٰۃ کبیر کا درجہ سوم کرلیا ہو۔

اگلے صفحوں پر دعائے ''حزب النصر'' عربی اور اردو...... دونوں میں دی جا رہی ہے۔ جو عربی نہیں پڑھ سکتے، وہ روزانہ اردو دعا ہی پڑھ لیا کریں۔

# دعائے حزب النصر (عربی)

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ۔ اَللّٰهُمَّ بِسَطْوَةِ جَبَرُوْتِ قَهْرِكَ وَبِسُرْعَةِ اِغَاثَةِ نَصْرِكَ وَ بِغَيْرَتِكَ لِانْتِهَاكِ حُرُمَاتِكَ وَ بِحِمَايَتِكَ لِمَنِ احْتَوٰى بِآيَاتِكَ اَسْاَلُكَ يَا اَللهُ يَا سَمِيْعُ يَا قَرِيْبُ يَا مُجِيْبُ يَا سَرِيْعُ يَا مُنْتَقِمُ يَا شَدِيْدَ الْبَطْشِ يَا جَبَّارُ يَا قَهَّارُ يَا مَنْ لَا يُعْجِزُهٗ قَهْرُ الْجَبَابِرَةِ وَلَا يَعْظُمُ عَلَيْهِ هَلَاكُ الْمُتَمَرِّدَةِ مِنَ الْمُلُوْكِ وَالْاَكَاسِرَةِ اَنْ تَجْعَلَ كَيْدَ مَنْ كَادَنِيْ فِيْ نَحْرِهٖ وَمَكْرَ مَنْ مَكَرَ بِيْ عَائِدًا عَلَيْهِ وَحُفْرَةَ مَنْ حَفَرَ لِيْ وَاقِعًا فِيْهَا وَمَنْ نَصَبَ لِيْ شُبْكَةَ الْخِدَاعِ اِجْعَلْهُ يَا سَيِّدِيْ مُسَاقًا اِلَيْهَا وَمُصَادًا فِيْهَا وَاَسِيْرًا لَدَيْهَا اللّٰهُمَّ بِحَقِّ كٓهٰيٰعٓصٓ اِكْفِنَا هَمَّ الْعِدَا وَلَقِّهِمُ الرَّدٰى وَ اجْعَلْهُمْ لِكُلِّ حَبِيْبٍ فِدًا وَسَلِّطْ عَلَيْهِمْ عَاجِلَ النِّقْمَةِ فِى الْيَوْمِ وَ الْغَدَا. اَللّٰهُمَّ شَتِّتْ شَمْلَهُمْ. اَللّٰهُمَّ فَرِّقْ جَمْعَهُمْ اَللّٰهُمَّ اَقْلِلْ عَدَدَهُمْ. اَللّٰهُمَّ اجْعَلِ الدَّائِرَةَ عَلَيْهِمْ اَللّٰهُمَّ اَرْسِلِ الْعَذَابَ اِلَيْهِمْ. اَللّٰهُمَّ اَخْرِجْهُمْ عَنْ دَائِرَةِ الْحِلْمِ وَ اللُّطْفِ وَ اسْلُبْهُمْ مَدَدَ الْاِمْهَالِ وَغُلَّ اَيْدِيَهُمْ وَ ارْبُطْ عَلٰى قُلُوْبِهِمْ وَ لَا تُبَلِّغْهُمُ الْاٰمَالَ. اَللّٰهُمَّ مَزِّقْهُمْ كُلَّ مُمَزَّقٍ مَزَّقْتَهٗ لِاَعْدَائِكَ اِنْتِصَارًا لِاَنْبِيَائِكَ وَ رُسُلِكَ وَاَوْلِيَائِكَ اَللّٰهُمَّ اِنْتَصِرْ لَنَا اِنْتِصَارَكَ لِاَحْبَابِكَ عَلٰى اَعْدَائِكَ. اَللّٰهُمَّ لَا تُمَكِّنِ الْاَعْدَاءَ فِيْنَا وَلَا مِنَّا وَلَا تُسَلِّطْ عَلَيْنَا بِذُنُوْبِنَا مَنْ لَّا يَرْحَمُنَا. اَللّٰهُمَّ لَا تُمَكِّنِ الْاَعْدَاءَ فِيْنَا وَلَا مِنَّا وَلَا تُسَلِّطْ عَلَيْنَا بِذُنُوْبِنَا مَنْ لَّا يَرْحَمُنَا. اَللّٰهُمَّ لَا تُمَكِّنِ الْاَعْدَاءَ فِيْنَا وَلَا مِنَّا وَلَا تُسَلِّطْ عَلَيْنَا بِذُنُوْبِنَا مَنْ لَّا يَرْحَمُنَا. حٰمٓ الْاَمْرُ وَجَآءَ النَّصْرُ فَعَلَيْنَا لَا يُنْصَرُوْنَ حٰمٓ عٓسٓقٓ حِمَايَتُنَا مِمَّا نَخَافُ. اَللّٰهُمَّ قِنَا شَرَّ الْاَسْوَاءِ وَلَا تَجْعَلْنَا مَحَلًّا لِلْبَلْوٰى. اَللّٰهُمَّ اَعْطِنَا اَمَلَ الرَّجَاءِ وَفَوْقَ الْاَمَلِ يَا هُوَ يَا مَنْ بِفَضْلِهٖ لِفَضْلِهٖ نَسْئَلُ اِلٰهِيْ اَلْعَجَلُ اَلْعَجَلُ اَلْاِجَابَةَ اَلْاِجَابَةَ يَا مَنْ اَجَابَ نُوْحًا فِيْ قَوْمِهٖ وَيَا مَنْ نَصَرَ اِبْرَاهِيْمَ عَلٰى اَعْدَائِهٖ وَ يَا مَنْ رَدَّ يُوْسُفَ عَلٰى يَعْقُوْبَ وَ يَا مَنْ كَشَفَ ضُرَّ اَيُّوْبَ وَ يَا مَنْ اَجَابَ دَعْوَةَ زَكَرِيَّا وَ يَا مَنْ قَبِلَ تَسْبِيْحَ يُوْنُسَ بْنِ مَتّٰى نَسْئَلُكَ بِاَسْرَارِ هٰذِهِ الدَّعَوَاتِ اَنْ تَتَقَبَّلَ مَا بِهٖ دَعَوْنَاكَ وَاَنْ تُعْطِيَنَا مَا سَئَلْنَاكَ وَ اَنْجِزْ لَنَا وَعْدَكَ الَّذِيْ وَعَدْتَّهٗ لِعِبَادِكَ الْمُؤْمِنِيْنَ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّيْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ اِنْقَطَعَتْ اٰمَالُنَا وَعِزَّتِكَ اِلَّا مِنْكَ وَخَابَ رَجَاؤُنَا وَحَقِّكَ اِلَّا فِيْكَ.

اِنْ اَبْطَاَتْ غَارَةُ الْاَرْحَامِ وَابْتَعَدَتْ فَاَقْرَبُ الشَّيْءِ يَا غَارَةَ اللهِ يَا غَارَةَ اللهِ جِدِّيْ السَّيْرَ مُسْرِعَةً فِيْ حَلِّ عُقْدَتِنَا يَا غَارَةَ اللهِ عَدَتِ الْعَادُوْنَ وَجَارُوْا وَ رَجَوْنَا اللهَ مُجِيْرًا. وَ كَفٰى بِاللهِ وَلِيًّا وَ كَفٰى بِاللهِ نَصِيْرًا وَحَسْبُنَا اللهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ. اِسْتَجِبْ لَنَا آمِيْنَ

فَقُطِعَ دَابِرُ الْقَوْمِ الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ وَصَلَّى اللهُ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ اَجْمَعِيْنَ

**نوٹ** دعائے حزب النصر کچھ مختلف الفاظ کے ساتھ بھی ہوتی ہے۔ جس کو جس کی اجازت ہو، وہ پڑھ لے۔ ع

